اسی طرح آپ ان ممالک میں طاغوتی جیلوں پر نظر ڈالیں تو آپ کو کوئی بھی کافر نہ ملے گا جو اپنے کفر وشرک کے باعث قید کیا گیا ہو بلکہ اس کے برعکس سینکڑوں مجاہد وعلماو مصلحین ملیں گے جن سے جیلیں بھر گئی ہیں اوران کے ساتھ کس قدر برا معاملہ کیا جاتا ہے۔

لیکن تاتاریوں کی اوپر ذکر کردہ صفات کے ساتھ شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کہتے ہیں کہ ان کے ساتھ قتال کرنا باجماع المسلمین واجب ہے اور یہ مقام جس پر کہ وہ ہیں اسلام کے ساتھ اکٹھے نہیں ہو سکتے۔

یہ حکم ہر اس شخص کے ساتھ منسلک ہے جو ان صفات کا حامل ہو اور ان جیسے افعال کا مرتکب ہو۔اسی طرح یہ افواج بھی اس حکم میں مِن باب اولیٰ شامل ہیں کیونکہ ان کے اندر ایسی صفات پائی جاتی ہیں جو تاتاریوں کے اندر پائی جانے والی صفات سے بھی بدترین ہیں۔

شیخ الاسلام کہتے ہیں کہ ’’جس نے کسی شخص کے ساتھ اس صورت پر اتحاد کیا کہ جسے وہ دوست بنائے تو یہ بھی اسے دوست بنائے اوراس کے ساتھ دشمنی کرے جس کے ساتھ یہ دشمنی کرے تو وہ تاتاریوں کے جیسا ہے جو شیطان کی راہ میں جہاد کرتے ہیں۔ایسا شخص مجاہدین فی سبیل اللہ میں سے نہیں ہے اور نہ مسلمانوں کی فوج سے اس کا کوئی تعلق ہے۔نہ ہی ایسے شخص کو مسلمانوں کے لشکر میں شمار کیا جانا چاہیے بلکہ وہ شیطان کے لشکروں میں سے ہے(مجموع الفتاویٰ ابن تیمیہ 20/28)

میں کہتا ہوں صرفِ نظر اس بات کے کہ کون شرعاً دوستی لگانے کا مستحق ہے،موجودہ دور میں یہی حالت امت کے لشکروں کی نہیں ہے کہ جس سے طاغوت دوستی لگاتا اور جس سے دشمنی لگاتا ہے اسی سے دوستی ودشمنی رکھی جاتی ہے۔

امت کی حرمتوں کو پامال کیا جاتا ہے اوراس کے مقدسات کی توہین کی جاتی ہے، بچوں، عورتوں کاقتل کیا جاتا ہے، اللہ اوراسکے رسول کو گالی دی جاتی ہے لیکن یہ سب کچھ ان افواج اور طاغوت حکومتوں کے موقف میں کسی تبدیلی کا باعث نہیں بنتا۔لیکن جناب طاغوت کی شان میں کسی کے منہ سے ایک ذرہ سی عبارت بھی صادر ہو جائے تو تمام افواج وادارے حرکت میں آجاتے ہیں اوراس سے بغض

ودشمنی کا علان کردیتے ہیں اوراپنے سفیروں کواس ملک سے واپس بلا لیتے ہیں اورشاید فوجیں حرکت میں آجائیں اورقتال کے لیے تیار ہوجائیں۔

اس کی مثالیں بہت زیادہ ہیں جو ہر گھنٹے دیکھنے کوملتی ہیں۔لیکن اس کی ایک مثال ہم بیان کرتے ہیں۔جو کچھ ہمارے بھائیوں کے ساتھ فلسطین میں ہورہاہے جس طرح ان کا خون بہایا جارہا ہے اورجس طرح مقدسات اورخصوصاً مسجدِ اقصیٰ کی توہین ہورہی ہے تو یہ سارے اقدامات ''حقوقِ انسانی'' کے لیے ہیں اور یہ حکومتِ مصرکو مجبورنہیں کرتے کہ صہیونیوں کی مملکت سے اپنا سفیر واپس بلالے۔

لیکن اگرصہیونیوں کی سلطنت غلطی کرجائے اورمیڈیا میں کہہ دے کہ ''حسنی مبارک گدھا ہے کچھ نہیں سمجھتا'' تو یہ اس بات کے لیے کافی ہے کہ اسرائیل سے اپنا سفیر واپس بلالیا جائے اورسفارتی تعلقات منقطع کرلیے جائیں۔پھراس وقت تک حالات معمول پرنہ آئیں گے جب تک صہیونی اپنے میڈیا میں اور باقاعدہ سرکاری طور پراس کی معذرت نہ کریں۔یہ سب کچھ ایک کلمہ کے لیے کیا گیا جو طاغوتِ مصرکی شان میں کہا گیا۔لیکن اس کے برعکس پوری قوم قتل ہوجائے تو یہ ایسا مسئلہ جس میں ''نظر'' ہے۔پس آپ سوچیں کہ کس بنیاد پران ملکوں میں امن قائم ہوتا اور جنگ کا اعلان ہوتا ہے۔

اس لیے جب یہ افواج اپنے آپ کو طاغوت کی ایسی عبادت کے لیے راضی کرلیتی ہیں تو ایسے وقت میں اسلامی افواج کی صفوں سے خارج ہوجاتی ہیں جواللہ کی راہ میں جہاد کرتی ہوں بلکہ وہ کفرکی افواج میں تبدیل ہوجاتی ہیں اورشیطان کی راہ میں جہاد کرتی ہیں جیسے کہ شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے کہا۔

شیخ ابومحمد عاصم المقدسی اپنی مفید کتاب ﴿الرسالة الثلاثينية فى التحذير من الغلو فى التكفير﴾ صفحہ 130-127 پرلکھتے ہیں......تنبیہ! قاعدہ یہ ہے کہ ''بلاشک طاغوت کی افواج اور اسکے انصارکی اصل کفرہے''۔قاعدہ ہمارے ہاں یہ ہے کہ ''اصل'' ان میں کفرہے یہاں تک کہ اس کا خلاف ہم پرظاہر ہو کیونکہ یہ حکم نص وظاہری دلالت پرقائم ہے نہ کہ فقط ''دار'' کے ساتھ منسلک

ہے۔پس ظاہر بات طاغوت کی فوجوں،اسکی پولیس،انٹیلی جنس اور امنی قوتوں میں یہ ہے کہ وہ اولیاء الشرک اور اس کے اہل مشرکین ہیں۔

۞ یہی افواج قانونِ وضعی کفری پر پہرہ دینے والی آنکھ ہیں جو اپنی قوت وشوکت کے ساتھ اسکی حفاظت کرتی اور اسے نافذ کرتی ہیں۔

۞ وہی طاغوتوں کے عرش کی وہ کیلیں (اوتاد) ہیں جو اسے قائم رکھے ہوئے ہیں جن کے ذریعے طاغوت اسلام کی شریعت اور اس کے التزام کی راہ روکے ہوئے ہے۔

۞ وہی تو ہیں جو ہر اس شخص کی جان کے درپے ہیں جو طاغوت کی عبادت کا انکار کرتے ہوئے نکلے تا کہ اللہ کی شریعت کی تحکیم ونصرت ہو!!

یہ ہے دراصل ان افواج کا اصل کام اور ان کا منصب وعمل جو دو اسباب کے ساتھ واضح کفر ہے......

(۱)شرک کی نصرت (شرکی وکفری قوانین کی موافقت کرکے)

(۲)موحدین کے خلاف اہل شرک کی نصرت ودوستی۔

جب کہ ان کے دستوری کفریہ قوانین خود اس بات کی تصریح کرتے ہیں کہ ان تمام اداروں کا کام ''قانون کا تحفظ،اسکی تنفیذ اور اس کے اہل سے دوستی رکھنا ہے''۔وہ نصوص جو اس بات کو بیان کرتی ہیں کہ یہ اسباب کفرِ بواح کے ہیں اور ان کی تفصیل ہم نے دوسری جگہ ذکر کی ہے جبکہ یہاں ہم صرف اس اصل کی طرف تنبیہ کرنا چاہتے ہیں۔

اللہ نے کفر کے انصار واولیاء کے معاملہ میں ہمارے لیے ''اصلِ مُحکم'' قائم کی ہے۔اللہ فرماتے ہیں﴿الذین کفروا یقاتلون فی سبیل الطاغوت﴾ وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا وہ طاغوت کی راہ میں قتال کرتے ہیں۔اللہ فرماتے﴿ومن یتولھم منکم فانه منھم﴾ اور جو کوئی تم میں سے ان کے ساتھ دوستی لگائے گا وہ انہیں میں سے ہوگا۔پس اصل ہر اس شخص میں ''کفر'' ہے جس نے کفار سے دوستی لگائی،ان کی نصرت کی،طاغوت کی راہ میں قتال کیا یا دل وزبان سے ان کی نصرت کا اظہار

کیا۔ایسے تمام لوگ ان میں سے ہیں جنھوں نے کفر کیا۔

اسی لیے نبی ﷺ کا تعامل اسی اصل پر تھا، محارب کفار کے ساتھ، ان کے انصار، ان کے مددگاروں اور اتحادیوں کے ساتھ جو مسلمانوں کے خلاف انکی مدد کرتے تھے۔مثال کے طور پر نبی ﷺ کا عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ معاملہ کفار جیسا تھا جب وہ غزوہ بدر کے دن مشرک قیدیوں کے ساتھ پائے گئے۔

اسی طرح اس کی مثال (مسلم۔کتاب النذور 1008 المختصر) میں بھی ملاحظہ کریں۔جیسے کہ حدیثِ عمران بن حصین میں بنی عقیل کے ایک آدمی کے قصہ میں ہے۔جب اس آدمی کو مسلمانوں نے اس کے اتحادیوں (بنوثقیف) کی زیادتی کے باعث گرفتار کرلیا۔اور اسے نبی ﷺ نے نہیں رہا کیا باوجود اس کے دعویٰ کے کہ وہ مسلمان ہے بلکہ اس کے ساتھ کفار والا معاملہ کیا۔پس آپ ﷺ نے اس کے اونٹ کو غنیمت قرار دیا اور اسے دو مسلمانوں کے بدلے رہا کیا۔اس کے بعد آپ کے پاکباز صحابہ کی سیرت بھی اسی منہج پر تھی ہر اس شخص کے لیے جو اللہ کی شریعت سے خروج کرتا تھا۔

ان کی سیرت پر نظر دوڑاؤ کہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت میں مسیلمہ کذاب کے انصار و مرتدین کے ساتھ اور طلیحہ الاسدی کے انصار کے ساتھ ایک ہی جیسا معاملہ کیا۔انہوں نے ان سب کو کافر قرار دیا اور سب کا راستہ ان کے متعلق ایک تھا اور کسی صحابی نے اس میں ان کی مخالفت نہیں کی۔اسی لیے علماء محققین نے محاربین اور انکے انصار کے خون و مال کو حلال ٹھہرانے کا قول وارد کیا اور نصرت کرنے والے کا حکم بھی بلا واسطہ محاربت کرنے والے جیسا رکھا (تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو المغنی لابن قدامہ 297/8)۔

المغنی۔کتاب الجہاد میں ہے......فصل''جو قید ہو جائے اور پھر دعویٰ کرے کہ وہ مسلمان ہے تو اس کا قول بغیر دلیل کے قبول نہیں کیا جائے گا کیونکہ وہ ایسے امر کا دعویٰ کر رہا جس کا ظاہر اس کے خلاف ہے''!!۔اس میں انہوں نے سہل بن بیضاء کا غزوہ بدر میں قصہ ذکر کیا ہے (المغنی 261/8)۔

پس آپ غور و تأمل کریں کہ کیسے انہوں نے اس اصل کو اس شخص پر لاگو کیا جس نے اپنے آپ کو کفار کی صفوں کی طرف رکھا یہاں تک کہ وہ انہیں میں گرفتار ہو گیا۔اس کی اصل کفر ہے جبکہ اس

کے خلاف اسکا دعویٰ قبول نہیں کیا گیا یہاں تک کہ اس کے خلاف دلیل قائم ہو جیسا کہ قصہ عباس رضی اللہ عنہ میں ہے۔

اس لیے اصل ہمارے نزدیک یہ ہے کہ ہر وہ شخص جو ان اداروں اور عہدوں سے نسبت و تعلق رکھتا ہے جن کی حقیقت شرک اور اہلِ شرک کی نصرت ہے تو ایسے ہر فرد پر ہم کفر کا حکم لگاتے ہیں اور اس پر کفر کے ظاہری اسباب کی موجودگی کے ساتھ کفر کے حکم کا معاملہ کرتے ہیں جب تک اس کا خلاف نہ ثابت ہو، جو موانع تکفیر میں سے ہو ایسے شخص کے حق میں جو اسلام سے نسبت رکھتا ہے۔ اس صورت میں پھر ہم اسے مستثنیٰ رکھیں گے۔

یہ بات ہم نے پہلے واضح کر دی ہے کہ محاربین کے حق میں ''موانع کی تبیین'' کا قاعدہ لاگو کرنا واجب نہیں ہے کیونکہ وہ ممتنع و محارب ہیں۔ لیکن اگر ان کے بعض کے حق میں کوئی مانع ظاہر ہو جائے تو اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی۔ جب تک ایسی کوئی بات ظاہر نہ ہو تو اصل ان میں ''کفر'' ہے جبکہ ان کا باطنی معاملہ اللہ کے سپرد ہے اور ہمارے لیے اس میں کوئی راستہ نہیں ہے۔ ہمیں صرف ظاہر کے اخذ کا حکم دیا گیا ہے اور یہ حکم نہیں دیا گیا کہ ہم لوگوں کے دلوں اور پیٹوں کو چیر کر دیکھیں۔ کیونکہ ان عہدوں کی اصلِ ظاہر وہ ہے جو ہم نے جان لی اور اسی کے مطابق ہم ان کے ساتھ معاملہ کریں گے جب تک اسکا خلاف ظاہر نہ ہو۔

اس کے علاوہ جو وظائف وعہدے ہیں جن کی حقیقت وطبیعت شرک اور اہلِ شرک کی مدد نہیں تو ان کے متعلق ہم یہ بالکل نہیں کہتے کہ مثلاً ڈاکٹر کافر ہیں یہاں تک کہ اس کا خلاف ہم پر ظاہر ہو۔ نہ ہی ہم یہ کہتے ہیں کہ مدرس، اساتذہ کافر ہیں اور نہ ہی ہم یہ کہتے ہیں کہ کافر مملکت کے تمام اہل عہدہ و مناصب سب کافر ہیں۔ ہرگز نہیں بلکہ ان عہدوں و وظائف کے متعلق تفصیل آئے گی اور نہ ہی تمام عہدوں کا کام شرک اور اہلِ شرک کی نصرت ہے۔ ہاں کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایسے عہدوں پر متمکن بعض لوگ اہلِ شرک اور شرک کے انصار میں سے ہوتے ہیں لیکن یہ اس عہدہ و وظیفہ کے ساتھ خاص نہیں ہوتا۔ جیسے کہ بعض اوقات شرک واہلِ شرک کے ایسے انصار بھی ہوتے ہیں جو اہلِ عہدہ و وظائف

نہیں ہوتے۔

## خلاصہ......!

یہ شرعی حکم اس وقت لگایا جائے گا جب کسی وظیفہ وعمل کی حقیقت اسباب کفر میں سے کسی ظاہری سبب پر ہو، جیسے کہ شرک اوراس کے اہل کی نصرت کرنا یا دستوری وضعی قوانین کے مطابق قانون سازی کرنا اوراس جیسے دوسرے صریح وظاہری کفر وغیرہ تو پھر ہمارے نزدیک کوئی حرج نہیں یعنی ایسے اہلِ وظیفہ کے ظاہر پر حکم لگایا جائے اوران کا باطن اللہ کے سپرد کیا جائے گا۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ طائفہء مُمتَنِعَه (جوشریعتِ اسلام کے ظاہری شرائع کے التزام سے انکاری ہو) کے متعلق کہتے ہیں ''ہروہ گروہ جوشریعت اسلام کے کسی بھی ظاہری متواتر امر سے انکاری ہےاس کے خلاف جہاد باتفاقِ علماء واجب ہے یہاں تک کہ دین سارا اللہ کا ہوجائے''۔

﴿عن ديلم الحميری رضی اللہ عنہ قال سألت رسول الله ﷺ فقلت يا رسول الله ان بأرض نعالج بها عملا شديداً۔وانا نتخذ شرابا من القمح نتقوی به علی اعمالنا وعلی برد بلادنا فقال هل يُسكر قلت نعم قال فاجتنبوه......قلت ان الناس غير تاركيه قال فاقتلوهم﴾ دیلم الحمیر ی سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا۔ میں نے کہا اے اللہ کے رسول ہم ایک ایسی زمین پر ہیں جوسخت کوشی کی حامل ہےاور ہم وہاں جو کی ایسی شراب بناتے ہیں جس سے ہم اپنے کام کاج میں طاقت حاصل کرتے ہیں اوراپنے علاقے کی سردی کا توڑ کرتے ہیں۔آپ نے فرمایا کیا وہ نشہ دیتی ہے میں نے کہا جی ہاں۔آپ نے فرمایا اسے چھوڑ دو میں نے عرض کی لوگ اسے چھوڑتے نہیں ہیں آپ نے فرمایا انہیں قتل کردو (یعنی ان سے قتال کرو)۔

شیخ کہتے ہیں کوئی بھی گروہ جواسلام کی طرف نسبت رکھتا ہواوراسلام کی بعض ظاہری متواتر شرائع سے انکاری ہوتواس کے خلاف مسلمانوں کے اتفاق سے جہادواجب ہے یہاں تک کہ دین سارا اللہ کے لیے ہوجائے۔جیسے کہ ابوبکرؓ اورتمام صحابہ رضی اللہ عنہم نے منکرینِ زکوۃ سے قتال کیا۔پس کتاب وسنت واجماع سے ثابت ہوا کہ کوئی بھی گروہ جوشریعتِ اسلام سے خارج ہوا چاہے وہ کلمہ پڑھنے والا ہواس

سے قتال کیا جائے گا۔

پس کوئی بھی گروہ جو بعض فرض نمازوں کا انکاری ہو، یا روزے اور حج کا انکاری ہو یا خون، اموال، شراب وجوا کی حرمت کے التزام سے انکاری ہو یا محارم سے نکاح کی حرمت سے انکاری ہو یا جہاد کے التزام اور کافروں پر جزیہ کا انکاری یا اس کے علاوہ کسی بھی واجب ومحرمات کا انکاری کہ جس کے انکار کا کوئی عذر نہ ہو......تو ایسے ممتنع گروہ کے خلاف قتال کیا جائے گا چاہے وہ زبان سے ان چیزوں کا اقرار ہی کیوں نہ کرتا ہو اور اس میں مجھے علماء کا کوئی اختلاف معلوم نہیں۔

صاحبِ کتاب ﴿مسائل هامة فی بیان حال جیوش الامه ﴾ صفحہ 9 پر لکھتے ہیں کہ ''طائفہ ءممتنعہ کے خلاف قتال دلائلِ کتاب وسنت اور اجماعِ علمائے امت کے ساتھ واجب ہے جبکہ وہ دین کے ظاہری واجبات میں سے کسی واجب کو ادا کرنے سے انکاری ہو تو پھر اللہ اور اسکے رسول سے جنگ کرنے والی ان افواج کے خلاف قتال بالاولیٰ واجب ہے۔ یہ افواج جو کسی بھی واجب و دین کے ارکان کا التزام نہیں کرتیں اور اس کے ساتھ اس کے اندر کفر کی دوسری خصلتیں بھی موجود ہیں جن کا سابقہ صفحات پر ذکر ہوا......تو اس میں کوئی شک نہیں رہ جاتا کہ ایسے گروہ کے ساتھ قتال ''اوجب'' ہے۔

اگر کہیں موجودہ افواج میں کوئی التزام مل بھی جاتا ہے تو وہ انفرادی ہے نہ کے پورے ادارے کا التزام جس کا حکم ہر بڑے چھوٹے کو ماننا ہوتا ہے۔ان انفرادی التزمات کے بارے میں موجودہ افواج کے مواقف مختلف ہیں۔بعض ایسی ہیں کہ جن میں نماز پڑھنا تہمت خیال کیا جاتا ہے اور اسکی سزا میں جیل یا نوکری سے برطرف بھی کیا جاسکتا ہے۔یا پھر وہ ''انڈر واچ'' ہوگا اور اسے دہشت گردوں میں شمار کیا جائے۔بعض افواج میں نماز پڑھنا اخلاقِ حمیدہ میں شمار کیا جاتا ہے لیکن وہ سب کو حکم نہیں دیتے کہ جس کا جی چاہے پڑھے اور جس کا چاہے نہ پڑھے۔جیسے کہ پاکستانی، یمنی، سوڈانی اور بعض خلیجی مما لک کی افواج کا حال ہے۔بعض افواج ایسی ہیں کہ جن میں حکم بھی دیا جاتا ہے اور اسے فرض بھی کیا جاتا ہے جیسے کہ سعودی فوج (مجھے ''ابوجندل فک اللہ اسرہ کو'' ایسی ہی خبر ملی ہے)۔

مرتد گروہ اوردین سے نکل جانے والے مرتدین کے خلاف قتال، اللہ اوراس کے رسول اور مومنوں کے خلاف جنگ کرنے والے گروہ سے قتال باغیوں کے خلاف قتال سے زیادہ اوجب ہے۔کیونکہ باغی تو چند فرائض وواجبات کوادا کرنے سے انکاری ہیں (اور مرتد تو دین سے ہی نکل گیا ہے)لہذاان کے خلاف جہاداصلی کافر سے بھی زیادہ واجب ہے جیسا کہ اس کی تفصیل آئندہ صفحات پر آئے گی۔

ابن حجرؒ العسقلانی کہتے''جب سلطان سے کفرِ صریح واقع ہوجائے تو اس وقت اس کی اطاعت جائزنہیں رہتی بلکہ اس کے خلاف جہادواجب ہوجاتا ہےاس پر جواس کی قدرت رکھتا ہو(فتح الباری7/13)۔

النوویؒ کہتے ہیں کہ قاضی عیاض نے کہا''علماء کا اس بات پراجماع ہے کہ امامت کسی کافر کے لیے منعقدنہیں ہوسکتی اوراگراس پرکفرواضح ہوگیا تو اسے معزول کیا جائے گا اسی طرح جب وہ نماز کا قیام اور اسکی طرف دعوت کو ترک کردے(تب بھی اسے معزول کیا جائے گا)۔(شرح صحیح مسلم229/12)۔

# انٹیلی جنس والوں کا حکم......

صاحبِ کتاب﴿اعمال تخرج صاحبها من الملة ﴾صفحہ 114 پر کہتے ہیں یہ بات جان لے کہ جوآدمی مسلمانوں کے پوشیدہ امور کی جاسوسی کرتا ہےاوران کے خاص احوال کی کھوج میں لگا رہتا ہےخصوصاً مجاہدین کی خبروں کی اور پھران خبروں کوان کے دشمن کافر مجرموں کو پہنچاتا ہے چاہے وہ اصلی کافر ہوں یا مرتد کافر ہوں......تو ایسا شخص انہی کے جیسا کافر ہےاوران کے ساتھ بہت بڑی دوستی لگانے والا ہے جواسے دائرہ اسلام سے خارج کردیتی ہے......وہ ہرحال میں بالضرورقتل کیا جائے گا۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں﴿ومن الناس من يقول امنا بالله و باليوم الاخر وماهم بموء منين۔يخادعون الله والذين امنوا وما يخدعون الا انفسهم وما يشعرون ﴾اورلوگوں میں

سے وہ ہیں جو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اللہ وآخرت پر لیکن وہ مومن نہیں ہیں۔ دھوکہ دیتے ہیں اللہ سبحانہ وتعالیٰ اوران لوگوں کو جو ایمان لائے اور وہ نہیں دھوکہ دیتے مگر اپنے آپ کو اور وہ اس کا شعور نہیں رکھتے۔ان کا دھوکہ یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کے سامنے اپنا اسلام ظاہر کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ مومن ہیں پھر وہ طاغوت وکافر مجرموں کی مصلحتوں کے لیے جاسوسی کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں﴿یا ایھاالذین امنوا اجتنبوا کثیرا من الظن ان بعض الظن اثم و لا تجسسوا و لا یغتب بعضکم بعضاً ﴾اے ایمان والو بہت زیادہ گمان کرنے سے بچو بے شک کچھ گمان گناہ ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کی جاسوسی نہ کرو اور نہ ہی کوئی دوسرے کی غیبت کرے۔

جاسوسی کی باعتبار محرک دو اقسام ہیں......

خاص قسم......جس کا محرک فضول اور دوسروں کے عیوب کی تلاش ہوتا ہے تا کہ جاسوس اپنی خاص وعام مجالس میں ان معلومات سے لطف اندوز ہو۔دوسروں سے بحث مباحثہ کرے اور دوسرے کے رازوں کو افشاں کر کے فخر محسوس کرے کہ اس کے پاس اپنے دعویٰ کی سچائی کی دلیل ہے۔اسی لیے اللہ عزوجل نے جاسوسی سے منع کرنے کے بعد غیبت کا ذکر کیا۔کیونکہ تجسس کا حتمی نتیجہ غیبت ہے۔پس ہر وہ شخص جو تجسس کرتا ہے اس سے لازمی طور پر دوسروں کی غیبت واقع ہوتی ہے۔

عام قسم......جس میں محرک یہ ہوتا ہے کہ معلومات جمع کر کے اس کی رپورٹ ظالم طواغیت اور کافر مشرکوں کو دی جائے۔یہ عین مولاۃ یعنی کافروں سے دوستیاں لگانا ہے اور یہ باعتبار جرم جاسوسی کی بدترین قسم ہے اور یہ ایسا کفرِ اکبر ہے جو انسان کو ملت سے خارج کر دیتا ہے۔

آیت میں وارد نہی دونوں اقسام کو شامل ہے بلکہ عام کی نہی بالاولیٰ ہے بنسبت خاص کے لہذا اس سے بچنا چاہیے۔صحیح بخاری میں حدیث ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا﴿و لا تجسسو او لا تحسسوا و لا تباغضوا و کونوا اخواناً ﴾نہ تجسس کرو، نہ تحسس کرو (کسی کی خبروں کی ٹوہ میں رہنا) نہ آپس میں بغض رکھو بلکہ بھائی بن کے رہو۔

نبی علیہ السلام نے فرمایا﴿من اکل بمسلمٍ اکلہ فان اللہ یطعمہ بمثلھا فی جھنم و من

کسی ثوباً برجل مسلم فا ن الله عزوجل یکسوہ من جھنم ومن قام برجل مسلم مقام ریاء وسمعة فان الله یقوم مقام ریاء وسمعه یوم القیامة﴾ جس نے کسی مسلمان کو بیچ کر کھایا تو اللہ قیامت کے دن اسے ویسا ہی جہنم میں کھلائیں گے اور جس نے کسی مسلمان کو بیچ کر پہنا تو اللہ عزوجل اسے جہنم کے کپڑے پہنائیں گے۔جس کسی نے مسلمان کے ساتھ ریا کاری کی اور سنایا تو قیامت کے دن اللہ اس کے ساتھ ویسا ہی کریں گے (اسے روایت کیا ابوداؤد نے)۔

اس میں اس بندے کے لیے تنبیہ وتحذیر ہے جو مسلمان موحدین کے متعلق چند ٹکوں کی خاطر رپورٹیں لکھتے ہیں تاکہ اسے ظالم طاغوت کو پہنچا سکیں اور ان پر حملہ کریں،ان کی جگہوں پر اور انکی حرکات پر نظر رکھیں۔ ہر وہ تقریر یا رپورٹ جو وہ طاغوت کو لکھ کر دیتے ہیں اس کے عوض طاغوت ان کی طرف روٹی پھینکتا ہے اور ایسے کمزور لوگ ہمارے مما لک میں کس قدر ہیں جنہوں نے اپنا دین وآخرت دنیا کے تھوڑے فائدے کے عوض بیچ دیا ہے۔

نبی علیہ السلام نے فرمایا﴿من استمع الی حدیث قوم وھم یفرون منه صب فی اذنیه الانك﴾ جو کسی قوم کی خبریں سنتا پھرے اور وہ اس سے بھاگتے ہوں ،ایسے شخص کے کان میں ''انك'' ڈالی جائے گی (اسے امام بخاری نے الادب المفرد میں روایت کیا)۔الانک سفید رنگ کی ایک دھات ہے جو پگھل جاتی ہے۔

یہ تو اس بندے کے بارے میں ہے جو بے مقصد وفضول باتیں سنتا رہتا ہے لیکن جو خاص جاسوسی کرنے کے لیے سنتا ہو تاکہ اس سے مسلمانوں کے دشمنوں کافروں اور مشرکوں کے مفادات حاصل کیے جاسکیں اس کیا حکم ہوگا؟۔

نبی ﷺ نے فرمایا﴿یا معشر من امن بلسانه ولم یدخل الایمان قلبه،لا تغتابوا المسلمین ولا تتبعوا عوراتھم فانه من اتبع عوراتھم یتبع الله عورته ومن یتبع الله عورته یفضحه فی بیته﴾ اے وہ گروہ جو اپنی زبانوں سے ایمان لایا ہے اور ایمان ابھی تک ان کے دلوں میں داخل نہیں ہوا مسلمانوں کی غیبت نہ کرو اور نہ ہی ان کے خفیہ امور کو تلاش کرو اسلیے کہ جو ایسا کرے

گا اللہ اسکے عیبوں کی خبر لے گا اور جس کے عیبوں کی اللہ خبر گیری کرے اسے اس کے گھر میں رسوا کرے گا (رواہ ابوداؤد)۔

پس مسلمانوں کے عیبوں یا خفیہ امور کی جاسوسی کرنا اور پھر مسلمانوں کے دشمن مشرک مجرموں کے لیے ایسا کرنا......ایسا وہی شخص کرسکتا ہے جو پرلے درجے کا مکار منافق دھوکہ باز ہو۔

نبی علیہ السلام نے فرمایا ﴿من حمیٰ مومنا من منافق بعث الله ملكا يحمى لحمه يوم القيامة من نار جهنم۔ومن رمیٰ مسلماً بشيء يريد شينه به حبسه الله على جسر جهنم حتى يخرج مما قال﴾ جس نے کسی مسلمان کی کسی منافق سے حفاظت کی اللہ اس کے لیے قیامت کے دن ایک فرشتہ بھیجیں گے جو اس کے گوشت کو جہنم کی آگ سے بچائے گا اور جس نے کسی مسلماپر عیب لگانے کے لیے کوئی الزام لگایا تو اللہ قیامت کے دن اسے جہنم کے پل پر روک دیں گے یہاں تک کہ وہ سامنے لائے جو اس نے کہا (اسے ابوداؤد نے روایت کیا)۔

یہ اس کے بارے میں ہے جو مسلمان کو ذلیل کرنا چاہتا ہے......تو پھر اس کا کیا حکم ہوگا جو مسلمان پر اس لیے الزام لگاتا ہے تاکہ اسے قتل یا ظالم طاغوت کی جیل میں ڈالا جائے۔

سلمہ بن اکوع سے مروی ہے ﴿أتى النبي ﷺ بعين من المشركين وهو في سفر فجلس عند اصحابه ثم انسل ،فقال اطلبوه فاقتلوه قال فسبقتهم اليه فقتلته واخذت سلبه فنفلنى اياه﴾ کہ نبی علیہ السلام کے پاس سفر کے دوران مشرکین کا ایک جاسوس پکڑ کے لایا گیا تو آپ اپنے صحابہ کے پاس بیٹھ گئے پھر آپ نے فرمایا اسے پکڑو اور قتل کردو۔سلمہ بن الاکوع کہتے ہیں کہ میں نے دوڑ کر سب سے پہلے اسے قتل کردیا اور اس کا سامان لے لیا تو وہ نبی علیہ السلام نے مجھے بطور غنیمت عنایت فرمادیا (متفق علیہ)۔

فتح مکہ کے دن نبی علیہ السلام نے اس اجاسوس عورت کے قتل کا حکم دیدیا بغیر توبہ کروائے جو حاطب رضی اللہ عنہ کا خط لیکر گئی تھی جیسے کہ حدیث میں ہے جسے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے ﴿لما كان يوم فتح مكه امن رسول لله الا اربعة نفر وامرأتين﴾ جب فتح مکہ کا دن آیا تو نبی علیہ السلام نے

چار آدمیوں اور دو عورتوں کے علاوہ سب کو امن دے دیدیا (اسے نسائی نے روایت کیا)۔

ان دو عورتوں میں سے ایک وہ تھی جو خط لیکر گئی تھی اور اسکا نام ''سارۃ'' تھا!!

امام سحنون کہتے ہیں ''جب کوئی مسلمان اہل حرب کے ساتھ پیغام رسانی کرے اسے قتل کیا جائے اور توبہ نہ کروائی جائے گی اور اس کا مال اسکے وارثوں کا ہے''۔

''المستخرجہ'' میں ابن القاسم جاسوس کے متعلق کہتے ہیں قتل کیا جائے گا اور اسکی کوئی توبہ نہیں وہ حکم میں زندیق کی طرح ہے (اقضیة الرسول لمحمد بن فرج صفحہ 191)۔

ابن تیمیہ کہتے ہیں کہ امام مالکؒ اور امام احمد کے بعض اصحاب جاسوس کے قتل کی طرف گئے ہیں (مجموع فتاویٰ ابن تیمیہ 109/28)۔

میں کہتا ہوں کہ اس کا قتل کفر وارتداد پر ہوگا اور کسی اور چیز پر نہیں (واللہ تعالیٰ اعلم)

# مجاہدین کے ساتھ مذاق کرنا......

اللہ عزوجل نے غزوہ تبوک میں مجاہدین صحابہ کے ساتھ مذاق کرنے والوں کو کافر قرار دیا!

ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ایک آدمی نے غزوہ تبوک کی مجلس میں یوں کہا ﴿ما رأينا مثل قرائنا هئولآء۔اى اصحاب محمد ﷺ۔أرغب بطونا، ولا اكذب السناً، ولا اجبن عند اللقاء فقال رجل فى المجلس كذبت ولكنك منافق، لأخبرن رسول الله ﷺ فبلغ النبى ونزل القرآن﴾ ہم نے اپنے ساتھیوں جیسے لوگ نہیں دیکھے۔یعنی اصحابِ محمد ﷺ۔کھانے پینے پر حریص، جھوٹی زبانوں والے اور لڑائی کے وقت بزدل ،تو مجلس میں موجود ایک آدمی نے کہا تو نے جھوٹ کہا ہے بلکہ تو منافق ہے میں ضرور اللہ کے نبی علیہ السلام کو اس کی خبر دوں گا۔پس جب آپ کو خبر ملی تو اس پر قرآن نازل ہوا۔

عبداللہ بن عمر فرماتے ہیں ﴿فانا رأيته متعلقا بحقب ناقة رسول الله تنكبه الحجارة وهو يقول يا رسول الله انما كنا نخوض ونلعب ورسول الله يقول أبالله وآياته ورسوله كنتم تستهزئون لاتعتذروا قد كفرتم بعد ايمانكم﴾ میں نے اس شخص کو نبی علیہ السلام کی اونٹی

رکابوں کے ساتھ لٹکے ہوئے دیکھا اور پتھر اسے زخمی کرر ہے تھے اور وہ کہہ رہا تھا اے اللہ کے رسول علیہ السلام ہم تو صرف مذاق کرر ہے تھے تو نبی ﷺ نے فرمایا کیا اللہ اور اسکی آیات اور اسکے رسول کے ساتھ تم مذاق کرتے ہو۔اب بہانے نہ بناؤ تم ایمان لانے کے بعد کفر کے مرتکب ہو چکے۔

قتادہؒ سے ایک روایت میں یوں مروی ہے کہ انہوں نے کہا﴿ایرجو هذا الرجل ان يفتح قصور الشام وحصونها، هيهات هيهات، فاطلع الله نبيه علیہ السلام على ذالك فقال النبى ﷺ احبسوا على هئولاء الركب فاتاهم فقال قلتم كذا قلتم كذا...... قالوا يا نبى الله ﷺ انما كنا نخوض ونلعب فانزل الله تعالىٰ فيها ماسمعتم﴾ کیا یہ آدمی امید رکھتا ہے کہ وہ شام کے قلعے اور محل فتح کرلے گا جبکہ ایسا ممکن ہی نہیں۔تو اللہ تعالیٰ نبی ﷺ کو اس کی خبر دے دی تو نبی ﷺ نے فرمایا میرے پاس ان لوگوں کو پکڑ کے لاؤ۔جب وہ لائے گئے تو آپ ﷺ نے فرمایا تم نے ایسے اور ایسے کہا ہے وہ کہنے لگے اے اللہ کے نبی ہم تو کھیل و مذاق کرر ہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیات نازل فرمائیں جو تم نے سنی ہیں۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے اس قول میں﴿ان نعف عن طائفه منكم نعذب طائفة﴾ اگر ہم تم سے ایک گروہ کو معاف کریں تو دوسرے کو ضرور سزادیں گے۔یہ ذکر کیا گیا ہے کہ جس کو ان میں سے معاف کیا گیا وہ ایک آدمی ہے۔جیسے کہ ابنِ اسحاق کہتے﴿كان الذى عنى فيما بلغنى مخشن بن حمير الاشجعى حليف بنى سلمه وذالك انه انكر منهم بعض ما سمع﴾ وہ شخص جسے ان میں سے معاف کیا گیا جو مجھے خبر پہنچی ہے کہ اس کا نام مخشن بن حمیر الاشجعی تھا جو بنوسلمہ کا حلیف تھا کیونکہ اس نے جو کچھ سنا اس کا انکار کیا تھا۔

مُعَمّر سے مروی ہے وہ کہتے ہیں﴿قال بعضهم كان رجل منهم لم يمالئهم فى الحديث فيسير مجانبا لهم فنزلت آيه فسمى طائفة وهو واحد﴾ ان میں سے بعض نے کہا کہ ایک آدمی ان کی بات کی طرف مائل نہ تھا بلکہ وہ ان سے ہٹ گیا تو یہ آیت نازل ہوئی اور اسے طائفہ کہا گیا جب کہ وہ اکیلا ہی تھا۔(جامع البیان للطبری 172-174/6)

قرطبی اپنی تفسیر میں کہتے ہیں﴿قیل کانوا ثلاثة نفر:هزء ی اثنان وضحك واحد ؛فالمعفو عنه هو الذی ضحك ولم يتكلم ﴾یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ تین آدمی تھے جن میں دونے مذاق کیا جبکہ تیسرا صرف ہنسا اور اس نے کوئی بات نہیں کہی۔خلیفہ بن خیاط اپنی تاریخ میں کہتے ہیں کہ اسکا نام ''مخاشن بن حمیر'' تھا۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ مسلمان تھا لیکن اس نے منافقین کی بات سنی اور ہنس دیا اور ان پر انکار نہ کیا اور وہ کہا کرتا تھا﴿ اللهم انی اسمع اٰية انا اعنی بها، تقشعر الجلود وتجب منها القلوب اللهم فاجعل وفاتی قتلاً فی سبيلك ،لا يقول احد انا غسلت،انا كفنت انا دفنت ﴾اے اللہ میں ایک آیت سنتا ہوں جس میں مجھے معاف کیا گیا جس سے جلد کانپ اٹھتی ہے اور دل دہل جاتا ہے اے اللہ میری وفات اپنی راہ میں قتل ہونا بنادے اور کوئی یہ نہ کہے کہ مجھے غسل دیا جائے، مجھے کفن دیا جائے، مجھے دفن کیا جائے۔پس وہ یمامہ کے دن قتل ہو گیا۔

ابن تیمیہؒ کہتے ہیں......اللہ تعالیٰ کا فرمان﴿قد كفر تم بعد ايمانكم ﴾اس میں حکم دیا گیا کہ انہیں کہا جائے کہ تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے ہو۔جو یہ کہتا ہے کہ انہوں نے کفر کا ارتکاب اپنی زبانوں کے ساتھ کیا جب اس سے پہلے کفران کے دل میں تھا۔یہ قول صحیح نہیں کیونکہ زبان کے ساتھ ایمان اور دل میں کفر بھی ہو تو یہ نہیں کہا جائے گا کہ تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے کیونکہ وہ اس مسئلہ میں ابھی تک کافر ہی ہیں۔لیکن اگر یہ کہا جائے کہ تم نے کفر کو ظاہر کیا بعد اس کے کہ تم ایمان کا اظہار کر چکے۔یہ اظہار انہوں نے اپنے ''خواص'' (یعنی اہلِ مجلس) کے ساتھ کیا اور ان کے ساتھ وہ اب بھی ایسے ہی ہیں۔جب انہوں نے نفاق کا مظاہرہ اور استہزاء کیا اور پھر ڈرے کے کوئی سورت نازل ہو جائے جو ان کے دلوں کے نفاق کو ظاہر کر دے،تو وہ اپنے ایمان کے بعد کافر ہو گئے اور الفاظ اس بات پر دلالت نہیں کرتے کہ وہ ابھی تک منافق ہی ہیں۔(یعنی وہ منافقین تھے اور اپنے اسلام کا اظہار کرتے تھے جنہیں مسلمان ہی سمجھا جاتا تھا لیکن اس آیت کے نزول کے بعد وہ واضح کافر ہو گئے)۔(مجموع الفتاویٰ 272/7)

شیخ الاسلام ''الصارم'' میں کہتے ہیں کہ یہ نص ہے اس بارے میں کہ اللہ، اس کی آیات اور اس کے رسول کے ساتھ مذاق کرنا کفر ہے۔ پس ثابت ہوا کہ یہ صفات جس کسی میں پائی گئیں وہ منافق ہے چاہے وہ پہلے سے منافق تھا یا اس قول کے ساتھ منافق بن گیا۔

میں کہتا ہوں جب اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ان مذاق کرنے والوں کو کافر کہا ہے تو پھر وہ جو مجاہدین کو گرفتار کرتا ہے......انہیں جیلوں میں ڈالتا ہے......ان کی تفتیش کرتا ہے......انہیں تعذیب دیتا......اور انہیں طرح طرح کے عذاب دیتا ہے...... جگائے رکھتا ہے، بھوک سے مارتا ہے......ضرب لگاتا ہے اور ان کی حرمتوں کو پامال کرتا ہے......اور انہیں طرح طرح کی تعذیب دیتا ہے جس کے ذکر میں کئی کتب لکھ دی گئی ہیں......

کیا یہ سب کفر نہیں ہے؟؟......کیا یہ سب کفر نہیں ہے؟؟

اللہ کی قسم یقیناً یہ کفر ہے اور ہم کسی کی بھی پرواہ نہیں کرتے چاہے وہ کوئی ہو......

آلِ سعود کے مفتی حرکت میں آجائیں، فتووں اور باطل کے ساتھ ان کا دفاع کرلیں......

کتنا ہی کٹھ پتلی جہادی تنظیموں کے وطن پرست دم چھلے مجاہدین کو خوارج کہہ لیں......

بے شک اللہ کی مدد آرہی ہے......اور اللہ ہی مددگار ہے......

ہم اللہ کی طرف ''سعودی اسلام سے اور ''طاغوتوں کے خود ساختہ اسلام'' سے برأت کا اظہار کرتے ہیں......اور ان شاء اللہ مستقبل اسلام کے حامل سچے لوگوں کا ہے اور یقیناً یہ سب نظام تباہ و برباد ہو جائیں گے (ان شاء اللہ)۔

# اہم مسائل وتنبیہات!!

مسئلہ نمبر (۱)

## انٹیلی جنس والوں کی طرف سے گھروں پر دھاوے بولنا!!

ہمارا یہ مسئلہ فقہ اسلامی میں ''مفسد دشمن'' کے عنوان سے ہے اور اس مسئلہ پر سلفِ امت

کے اہلِ علم کا اجماع ہے۔ یہاں تک کہ اگر گھروں پر دھاوا بولنے والا مسلمانوں کا اعلیٰ ترین فرد ہی کیوں نہ ہواس کے قتل میں بالکل ذرہ بھر بھی تردد نہیں کرنا چاہیے۔

شیخ عبداللہ عزامؒ اپنے رسالہ﴿الدفاع عن اراضی المسلمین﴾صفحہ 6 پر کہتے ہیں ''ہر وہ دین جو اللہ کی طرف سے نازل ہوا ہے وہ پانچ ضروریات فطرت کی حفاظت کے لیے آیا ہے اور وہ ہیں......

(۱) حفاظتِ دین (۲) حفاظتِ نفس

(۳) حفاظتِ عزت (۴) حفاظتِ عقل

(۵) حفاظتِ مال

اس لیے ان ضروریات کی حفاظت لازمی ہے چاہے وہ کسی بھی طریقہ سے ہو اسی لیے اسلام نے یہاں ''مفسد دشمن''یعنی''الصائل'' سے دفاع کو مشروع کیا ہے (جامع الاحکام 150/8)۔

''الصائل'' وہ ایسا دشمن ہے جو دوسرے پر جبر وقہر کے ساتھ حملہ آور ہو اسکی جان، مال یا عزت پر......اسے ''عدوالصائل'' کہا جاتا ہے جسے ہم نے مفسد دشمن سے تعبیر کیا ہے۔

مفسد دشمن چاہے مسلمان ہو اور عزت پر حملہ آور ہو تو اس سے دفاع کرنا باتفاقِ فقہاء واجب ہے چاہے۔اسی لیے فقہاء نے یہ نص وارد کی ہے کہ مسلمان عورت کو جب اسے اپنی عزت پر خوف ہو یہ بالکل جائز نہیں کہ اپنے آپ کو حوالے کر دے چاہے وہ قتل ہو جائے۔

اسی طرح وہ مفسد دشمن جو مال وجان کے درپے ہو اس سے دفاع کرنا جمہور علماء کے نزدیک واجب ہے اور راجح رائے کے ساتھ مالکی وشافعی مذہب متفق ہیں کہ چاہے اس میں ایسا حملہ آور قتل ہو جائے۔

جیسا کہ حدیثِ صحیح میں ہے آپ علیہ السلام نے فرمایا﴿من قتل دون ماله فهو شهيد، ومن قتل دون دمه فهو شهيد ومن قتل دون دينه فهو شهيد ومن قتل دون اهله فهو شهيد﴾جو اپنے مال کی حفاظت کرتا مارا گیا وہ شہید ہے، جو اپنے خون کی حفاظت کرتا مارا گیا وہ شہید ہے جو اپنے

دین کی حفاظت میں مارا گیا وہ شہید ہے اور جو اپنے اہل وعیال کی حفاظت کرتا مارا گیا وہ شہید ہے۔

(یہ حدیث صحیح ہے اسے احمد، ابوداؤد، ترمذی اور نسائی نے روایت کیا، اس کے ساتھ ملاحظہ کریں حاشیہ ابن عابدین 5/383 الزیلعی 6/110 مواہب الجلیل 6/323، تحفۃ المحتاج 4/124، الاقناع 4/290، الروضۃ البہیۃ 2/371 اور البحر الذخار 6/268)۔

اس حدیث کے بعد ابوبکر الجصاصؒ لکھتے ہیں ﴿لا نعلم لہ خلاف ﴾ ہم اس میں کوئی اختلاف نہیں جانتے...... کہ اگر کسی آدمی نے کسی دوسرے آدمی پر بغیر حق کے تلوار اٹھائی تاکہ اسے قتل کرے تو مسلمان کو چاہیے اسے قتل کر دے (احکام القرآن للجصاص 2402/1)۔

اس اِفساد کی حالت میں اگر مسلمان مفسد دشمن قتل ہو جائے تو جہنم میں ہے اور عادل مسلمان قتل ہو جائے تو وہ شہید ہے۔ پس جب مسلمان مفسد دشمن کا یہ حکم ہے تو پھر جب کافر مسلمانوں کی زمین پر حملہ آور ہوں اور دین، عزت، نفس اور مال کو تباہ کرنا چاہیں کیا ایسی صورت میں مسلمانوں پر ایسے کافر مفسد دشمن اور کافر حکومت سے دفاع کرنا واجب نہیں؟؟۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کہتے ہیں ﴿فالعدو الصائل الذی یفسد الدنیا والدین لا شیء اوجب بعد الایمان من دفعہ ﴾ وہ مفسد دشمن جو دین ودنیا کو تباہ کر دیتا ہے ایمان لانے کے بعد کوئی چیز اس دشمن سے دفاع کرنے سے زیادہ واجب نہیں ہے (فتاویٰ الکبریٰ 608/4)۔

نبی علیہ السلام نے تو گھر کے اندر سوراخوں سے جھانکنے والے کی آنکھ کو رائیگاں قرار دیا ہے اگر اس کی آنکھ گھر کا مالک ضائع کر دے۔ اور آپ ﷺ نے اس شخص کے متعلق حکم دیا جو نمازی کے آگے سے زبردستی گذرنا چاہے کہ اسے ہٹائے اور اگر وہ نہ مانے تو اس سے قتال کرے۔

یہ مسئلہ تو ہمارے مسئلے سے بہت ہی کم تر ہے تو پھر اس کا کیا حکم ہوگا جو مسلمانوں کے گھروں پر حملہ آور ہو اور ان کی حرمتوں کو پامال کرے، ان کے اہل وعیال کی توہین کرے، ان کی پردہ داری کو عیاں کرے اور بچے اپنے والدین کے کھو جانے پر روتے رہیں...... کیا ان لوگوں کے ساتھ قتال کرنا زیادہ واجب الاوجب نہیں ہے؟؟؟۔

جب پاکستان میں انٹیلی جنس والے گھروں پر دھاوے بولتے ہیں تو پولیس کی اور سول وردیوں میں بڑی تعداد لے کر آتے ہیں۔فوج کے بندر نما کمانڈوز کو ساتھ لیکر آتے اور گھر کے اندر ہر چیز کو تباہ کرتے ہیں گویا کے وہ ڈھاکہ کے بہادر اسے فتح کر رہے ہیں۔کس کس کا قصہ میں بیان کروں کہ ابھی بہت سے بھائی میدان جہاد میں مشغول ہیں اگر ان کی سکیورٹی کا ڈر نہ ہوتا تو میں ان صفحات پر تفصیل ذکر کر دیتا۔لیکن اے طاغوت کے کافر ایجنٹو ہم تمہارے ان ہتھکنڈوں سے ڈرنے والے نہیں جب تلک تمہیں برباد نہ کر دیں ہم چین سے نہیں بیٹھیں گے یہاں تک کہ اللہ کی نصرت آجائے اور دین سر بلند ہو جائے (ان شاء اللہ العزیز)۔

جریدۃ ''الجزیرۃ'' جو مکڑی کے جالے انٹرنیٹ پر نشر کیا جاتا ہے وہ شیخ حمود بن عقلاء الشعیبیؒ کے فتاویٰ کے متعلق لکھتا ہے...... ''شعیبیؒ کے فتاویٰ بہت خطرناک ہیں جسے ان کے شاگرد و پیروکار نقل کرتے رہتے ہیں۔جیسے کہ ان کا فتویٰ جس میں فوج وانٹیلی جنس کے افراد کے قتل کا جواز بیان کیا گیا ہے جو گھروں پر دھاوا بولتے ہیں اور کہا کہ یہ العدو الصائل یعنی مفسد دشمن سے دفاع کرنے کے باب میں سے ہے۔یہ فتویٰ شعیبیؒ نے اپنے بعض شاگردوں کو 1415 ہجری میں دیا جسے ان کے شاگرد پھیلاتے رہتے ہیں۔

شیخ عبد العزیز الجربوع (فک اللہ اسرہ) کہتے ہیں......

(۱) چرخہ کات کے بنا ہوا کپڑا اپھاڑنے والے......اے ''جریدۃ'' پہلے عرش کو ثابت کرو پھر مناقشہ کرو!

(۲) اصل میں اس کا فتویٰ اسلام نے دیا ہے اور شیخ نے ہی اس کا فتویٰ نہیں دیا بلکہ اگر کوئی سوال کرنے والا سوال کرے اور کہے کہ اسلام کا کیا حکم ہے ایسے شخص کے بارے میں جو میرے گھر پر حملہ آور ہو اور میں اپنی پناہ گاہ میں، اپنے گھر میں اپنی عورتوں کے درمیان سویا ہوا ہوں اور اچانک گھر پر کوئی حملہ کرے، میری عزت پر حملہ کرے اور میری عورتوں کے پردہ کو عیاں کرے اور اس کی توہین کرے!!!

وہ بھی ایک ایسے ملک میں جہاں لوگ اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں (جیسے کہ پاکستان کو بھی اسلامی جمہورا کہا جاتا ہے) اور ایسے افعال کرتے ہیں جس کا ابوجہل بھی انکار کردے۔ جب ابوجہل سے کہا گیا ﴿لما ذا لا نتسور علی محمدﷺ بیته فقال ابو جهل لا والله لا افعل فتتحدث العرب عنی انی اورع بنات محمدﷺ﴾ ہم کیوں نہ محمد ﷺ کے گھر کے اردگرد دیوار بنا دیں تو ابو جہل نے کہا اللہ کی قسم نہیں عرب کہیں گے کہ میں نے محمد علیہ السلام کی بیٹیوں کو روک دیا ہے۔

جواب اس کا یہ ہے کہ ایسے شخص کے قتل کرنے میں کوئی شک نہیں ہے!!!

النوویؒ، المجموع میں کہتے ہیں ''ایسی حالت میں جو ہمارے اس مسئلہ سے بہت حقیر ہے'' کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی آدمی ایسی چیز کے سامنے نماز پڑھ رہا ہو جو اسے لوگوں سے بچائے اور اگر کوئی اس کے درمیان سے گزرنا چاہے تو اسے ہٹاؤ اگر وہ باز نہ آئے تو اس سے قتال کرو کیونکہ وہ شیطان ہے (اسے بخاری ومسلم نے روایت کیا)۔

ہمارے اصحاب کہتے ہیں حدیثِ ابی سعیدؓ کی بنا پر نماز پڑھنے والے کو سامنے سے گزرنے والے کو روکنا چاہیے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ بے شک نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی نماز پڑھ رہا ہو تو کسی کو سامنے سے گزرنے نہ دے اگر وہ انکار کرے تو اس کے ساتھ لڑے کیونکہ اس کے ساتھ شیطان ہے (اسے مسلم نے روایت کیا)۔

مفسد دشمن کو دور کرنا تو اس سے زیادہ آسان فہم ہے اور حسبِ حاجت اسے قتل بھی کیا جا سکتا ہے جب اس میں قوت کا استعمال ہو اگر وہ مر جائے تو اس میں کوئی ضمان نہیں جیسے کہ مفسد دشمن کا معاملہ ہے۔ یہ حدیث میں نمازی کے سامنے گذرنے والے کے قتال کا جواز ہے تو تمہارا کیا خیال ہے اس کے بارے میں جورات کے اندھیروں میں مسلمان مومنین کے گھروں پر دھاوا بولے۔

لیکن ''رجال الحسبہ'' مستثنیٰ ہیں وہ جو طواغیت کے گھروں پر دھاوا بولتے ہیں جن کی کوئی حرمت نہیں اور نہ ہی ان کے گھروں کی کوئی حرمت ہے کیونکہ یہ گھر اللہ اور اس کے رسول کے خلاف

جنگ کے لیے تیار کیے گئے ہیں اور ان کا حکم ''حرابہ'' کا ہے لیکن اس سے اس صورت کو متمیز کرنا چاہیے جب ایک طرف دھاوا بولے گئے گھر میں مفسد وفاجر ہو اور دوسری صورت میں جس کے گھر میں دھاوا بولا گیا وہ عالم، صالح، مومن عابد ہے۔

الشوکانی (نیل الاوطار) میں کہتے ہیں باب ''مفسد دشمن سے دفاع کرنے میں چاہے وہ قتل ہو جائے'' اور جس پر حملہ کیا گیا وہ شہید مرے گا۔

ابو ہریرہؓ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ ﴿جاء رجل فقال یا رسول الله ارایت ان جاء رجل یرید اخذ مالی قال فلا تعطه مالك قال ارایت ان قاتلنی قال قاتله قال ارایت ان قتلنی قال فانت شهید قال ارایت ان قتلته قال هو فی النار﴾ ایک آدمی نبی ﷺ کے پاس آیا اور عرض کی کہ اگر ایک آدمی آئے اور مجھ سے میرا مال چھیننا چاہے تو آپ علیہ السلام نے فرمایا اسے اپنا مال نہ دے۔ اسنے عرض کی کہ اگر وہ مجھے قتل کرنا چاہے تو آپ ﷺ نے فرمایا اس کے ساتھ قتال کر۔ اس نے عرض کی اگر وہ مجھے قتل کر دے تو آپ ﷺ نے فرمایا تو شہید ہے اس نے عرض کی کہ اگر میں اسے قتل کر دوں تو آپ ﷺ نے فرمایا وہ آگ میں ہے (اسے مسلم اور احمد نے روایت کیا)۔

ایک روایت میں ہے کہ اے اللہ کے رسول علیہ السلام اگر وہ میرے مال پر حملہ کرے تو آپ نے فرمایا اسے اللہ کی یاد دلا کہنے لگا اگر وہ انکار کرے تو آپ ﷺ نے فرمایا اللہ کی یاد دلا کہنے لگا وہ پھر بھی انکار کرے تو آپ ﷺ نے فرمایا اس سے قتال کر اگر تو قتل ہو گیا تو جنت میں اور اگر وہ ہو گیا تو آگ میں جائے گا۔

اس سے یہ فہم حاصل ہوتی ہے کہ اسے آسان سے آسان طریقہ کے ساتھ دفع کیا جائے گا!

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا ﴿من قتل دون ماله فهو شهید﴾ جو اپنے مال کی حفاظت میں مارا گیا وہ شہید ہے (متفق علیہ) اور روایت میں ہے ﴿من ارید ماله بغیر حق فقاتل فقتل فهو شهید﴾ جس کا مال بغیر حق کے چھینا جائے اور وہ اس پر قتال کرتے ہوئے مارا جائے تو وہ شہید ہے (اسے ابوداؤد، نسائی اور ترمذی نے روایت کیا اور اسے صحیح

کہا)۔

سعید بن زید کہتے ہیں میں نے نبی ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ﴿من قتل دون دینہ فھو شھید، ومن قتل دون دمہ فھو شھید ومن قتل دون مالہ فھو شھید ومن قتل دون اھلہ فھو شھید﴾ جو اپنے دین کی حفاظت پر مارا گیا وہ شہید ہے، جو اپنے خون کی حفاظت میں مارا گیا وہ شہید ہے، جو اپنے مال کی حفاظت میں مارا گیا وہ شہید ہے اور جو اپنے اہل وعیال کی حفاظت میں مارا گیا وہ شہید ہے (اسے ابوداؤ اور ترمذی نے روایت کیا اور اسے صحیح کہا)۔

اس فقہی مسئلہ کا ذکر کرنے کے بعد جس پر یہ احادیث دلالت کرتی ہیں، الشوکانی کہتے ہیں ''جیسے کہ یہ احادیث دلالت کرتی ہیں کہ بغیر حق کے مال لینے والے سے قتال کیا جائے اسی طرح یہ احادیث دلالت کرتی ہیں کہ اس شخص سے بھی قتال کیا جائے جو خونِ ناحق بہانا چاہے اور دین واہل میں فتنہ (آزمائش) کھڑا کرنا چاہے۔

ابن المنذر امام شافعی سے بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا ''جس کے مال، جان یا حرمت پر حملہ کیا جائے اس پر قتال فرض ہے اور اس کے لیے کوئی دیت، کفارہ اور قصاص نہیں''۔ ابن المنذر کہتے ہیں'' آدمی کو چاہیے کہ دفاع کرے جبکہ بغیر تفصیل جانے اس پر ظلم کیا جائے''۔ یہاں تک کہ انہوں نے کہا اس باب کی احادیث دلالت کرتی ہیں کہ اپنے مال، جان اور اہل کے دفاع میں قتل ہونے والا شہید ہے اور اس پر حملہ کرنے والا اگر قتل ہو گیا تو وہ جہنمی ہے کیونکہ پہلا حق پر اور دوسرا باطل پر ہے۔

علمائے مسلمین اور اسلام کے نوجوانوں کو جاننا چاہیے...... کہ موجودہ جنگ......

جیسے کہ شیخ ابومصعب السوری (فک اللہ اسرہ) نے اپنی مفید کتاب ﴿مسئولیۃ اھل الیمن﴾ صفحہ 17 میں کہا کہ مفسد دشمن محض کوئی باغی یا قاطعِ طریق یا کوئی محدود گروہ ہی نہیں ہوتا بلکہ یہ نیا عالمی نظام ہے......

یہ غاصب یہودیوں کا بلاد الشام فلسطین اور اس کے اردگرد حملہ ہے جس میں انکی کوشش یہ ہے

کہ عالمِ عرب اوراس کے اردگرد کے تمام علاقوں کواقتصادی،ثقافتی،معاشرتی اورعسکری پروگرام کے بہانے قبضے میں لے لیں...... یہ حملہ امریکہ، برطانیہ،فرانس،اسکے اتحادی نیٹو کا روس کے ساتھ مل کر وسطِ ایشیا میں تمام اسلامی ممالک اوران کے گڑھ میں ان کے مقدسات اوران کے وسائل پرحملہ ہے...... یہ مرتد حکومتوں اوراس کے اداروں،اسکی فوجوں، پولیس،انٹیلی جنس اوراس کے جلادوں اور اس کے کافر میڈیا کا حملہ ہے......

یہ حملہ ہے مسلمانوں پران کے دین پران کی جانوں پران کی حرمت واموال پر......

کافروں کی دوست حکومتوں کے ذریعے جوان کی نائب ہیں......

جوہمارے اوپر کافرشریعتوں کے ساتھ حکومت کرتی ہیں......

یہ ان گمراہ منافقین کا حملہ ہے جومفسد دشمن کے خلاف جہاد سےلوگوں کے ہاتھوں،دلوں اور عقلوں پرتالے لگا رہے ہیں اور وہ لوگ جوعدل کا حکم کرتے ہیں ان کے قتل کے فتوے دے رہے ہیں۔تو پھرکب مفسد دشمن کے خلاف جہادفرضِ عین ہوگا اگر وہ موجودہ حالات میں نہیں ہے......جیسے کہ شاعر نے کہا......

ولیس یصح فی الاذھان شیء اذا احتاج النھار الی دلیل

ذہن کیسے کسی چیزکوصحیح سمجھے گا جب دن کی روشنی بھی دلیل کی محتاج ہو

ہم اللہ کی مدد سےاور پوری صراحت سے اس ایمان کےساتھ اعلان کرتے ہیں......

آج ہر مسلمان پر جہاد فرضِ عین ہے......یہودیوں اور صلیبیوں کے خلاف تلوار و اسلحہ کیساتھ...... وہ جہاں بھی ہمارے ممالک میں پائے جائیں سول ہوں یا عسکری،قابض ہو یا اقتصادی،عیسائی مبلغ ہوں یا کفر کے داعی یافحاشی وگمراہی کے داعی ہوں۔

آج مرتد حکمرانوں،ان کے مددگاروں اوراپنے وجوداورمرکز کے ساتھ ان کا دفاع کرنے والوں کے ساتھ صلیبیوں اور یہودیوں کے ساتھ ......تلوار واسلحہ کے ساتھ......قتال وجہادفرض عین ہے۔

اسی طرح منافقین کی باطل دلیلوں کا رد حق کی دلیلوں کتاب وسنت کے ساتھ، علماء، دعاۃ ومجاہدین پر واجب ہے۔ جیسے کہ اللہ نے فرمایا ﴿وكذالك نفصل الايات ولتستبين سبيل المجرمين﴾ اسی طرح ہم اپنی آیتیں کھول کر بیان کرتے ہیں تاکہ مجرموں کا رستہ واضح ہو جائے۔

یہ تو مسلمانوں کے عام ممالک کے متعلق حکم ہے لیکن مسلمانوں کے مقدسات، جزیرۃ یمن، شام، بلادِ حرمین کا کیا حکم ہے جس کے متعلق نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ وہاں سے تمام مشرکین کو نکال دیا جائے اور یہ کہ وہاں دو دین اکٹھے نہیں رہ سکتے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ اس سے زیادہ واجب ومئوکد ہے۔

کیونکہ وہاں مسلمانوں کا قبلہ اور انکے نبی علیہ السلام کی مسجد ہے وہاں مسلمانوں کا بیت المال ہے اور وہ ہے پٹرول اور گیس اور وہ وسائل جس سے اللہ نے اہلِ اسلام کو نوازا ہے اور اسے اپنے گھر کے ارد گرد اور مسجدِ نبوی کے اطراف میں پھیلا دیا ہے۔

تو کیا نوجوان اپنی آنکھوں کے سامنے سے غبار ہٹائیں گے اور حرکت کریں گے اور اپنی عقلوں کو آزاد کریں گے۔ اس میں کوئی حرج نہیں کہ آج ہمارا ایک گروہ مر جائے تاکہ اس کے بعد امت زندہ ہو جائے......

﴿وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ﴾

اور اللہ اپنے حکم میں غالب ہے لیکن اکثر لوگ بے خبر ہیں

## تبیین الموانع‘‘......

مسئلہ ’’تبیین الموانع‘‘ اس فرد کے حق میں واجب ہے جس پر قدرت ہو، ممتنع ومحارب پر واجب نہیں!

صاحبِ کتاب ﴿الرسالة الثلاثينية فى التحذير من الغلو فى التكفير﴾ صفحہ 66 پر لکھتے ہیں کہ موانع کی وضاحت اس بندے کے بارے میں واجب ہے جس پر قدرت ہو لیکن ممتنع و محارب کے بارے میں کسی مانع کا تلاش کیا جانا واجب نہیں۔ (مقدور علیہ یعنی وہ جس کو گرفتار یا قابو

کیے جانے کی قدرت ہو اور اسکا محاسبہ کیا جا سکتا ہو جبکہ ممتنع وہ جو کسی شرعی عمل سے انکاری ہو اور اس پر قدرت نہ ہو)

امتناع دو معنوں پر ہے......

(۱)......شریعت پر کل یا جزئی عمل کرنے سے انکاری ہونا۔

(۲)......قدرت سے امتناع یہ کہ مسلمان اسے روکیں، گرفتار کریں یا محاسبہ کریں۔

ان دونوں اقسام میں کوئی تلازم نہیں کیونکہ بعض اوقات شریعت پر عمل سے انکاری ایسا ہوتا ہے کہ اس پر دارالاسلام میں قابو پایا جا سکتا ہے جیسے کہ زکوۃ کے منکرین اور وہ ایسا فرد ہے جو دارالاسلام میں ''مقدور علیہ'' ہے۔

بعض اوقات یہ دونوں جمع بھی ہو جاتے ہیں کہ جس میں شریعت سے انکاری دارالکفر میں، یا کسی طاقتور گروہ میں قانون، اختیار یا حکومت میں ہوتا ہے جہاں مسلمانوں کے لیے ممکن نہیں ہوتا کہ اسے ہٹائیں اور اس پر اللہ کی حد کو نافذ کریں......اسی طرح ممتنع بعض اوقات ہاتھ کے ساتھ لڑنے والا اور بعض اوقات زبان کے ساتھ لڑنے والا ہوتا ہے (الصارم المسلول 388)۔

جبکہ علماء نے اس پر نص وارد کی ہے کہ وہ ممتنع یا انکاری جس پر قدرت ہو اس سے توبہ کروانا واجب نہیں تو من باب اولیٰ اس محارب سے بھی نہیں کروائی جائے گی جس نے مسلمانوں کے دیار پر حملہ کر دیا ہو اور اس پر قبضہ کر لیا ہو اور حکومتی کرسیوں پر براجمان ہو گیا ہو۔

اسی طرح توبہ کروانے کے بھی دو معنیٰ ہیں......

(۱)......جس پر ارتداد کا حکم لگایا گیا ہے اس سے توبہ طلب کرنا۔

(۲)......ارتداد کا حکم لگانے سے پہلے شرائط و موانع کو دیکھنا......اس پر ہم تنبیہ کرنا چاہتے ہیں......وہ جو اسلام کی شریعت سے ممتنع ہے اور اللہ کے حکم کی طرف لوٹنے سے ممتنع ہے...... جو مسلمانوں کے ساتھ جنگ کر کے ان کی قدرت وحکم سے مُمتنع ہے...... چاہے وہ کافر حکومت اور اس کے قوانین کے ساتھ ممتنع ہے......یا اسکی افواج و اداروں کے ساتھ...... اس کے اندر دونوں قسم کا

امتناع (انکار) جمع ہوگیا ہے اس لیے اس کے ساتھ قتال سے قبل شروط وموانع کی تبیین واجب نہیں!!!۔

کیونکہ اس نے اپنا آپ مسلمانوں کے حوالے نہیں کیا اور نہ ہی ان کی شریعت وحکم کو تسلیم کرتا ہے، ایسے حال کے حامل کے متعلق یہ نہیں کہا جائے گا کہ اس کے اوپر ''حجت'' قائم نہیں ہوئی جیسے کہ بعض لوگ اس میں یہ بہانہ تراشتے ہیں۔ جبکہ یہ لوگ ہمارے ساتھ دین میں قتال کررہے ہیں اور دیار اسلام پر اپنی قوت کے ساتھ قابض ہیں اور اسلام کی شریعت سے ممتنع ہیں اور انہوں نے کفر وطاغوت کی شریعت کو نافذ وفرض کرر کھا ہے۔

محمدؒ بن حسن الشیبانی کہتے ہیں ''اگر اہل حرب میں سے کوئی قوم جسے اسلام کی دعوت نہ پہنچی ہو مسلمانوں پر چڑھائی کردے تو مسلمانوں کو چاہیے کہ بغیر دعوت کے ان کے خلاف قتال کریں، انہیں قتل کریں، قید کریں اور ان کا مال غنیمت بنائیں تو یہ جائز ہے (السیر الکبیر)۔

عبارت میں موجود ''مسلمانوں'' کا لفظ السرخسی کی شرح میں ہے جسے انہوں نے ثابت کیا ہے۔اس کے بعد وہ کہتے ہیں کہ ''اگر ایک مسلم دوسرے مسلمان پر تلوار سونت لے تو جس پر سونتی گئی ہے اس کے لیے تلوار سونتنا، اور اپنے دفاع کے لیے قتل کرنا حلال ہوگیا ہے۔ یہاں یہی بات اولیٰ ہے۔ لیکن اگر وہ اس موقع پر اسلام کی دعوت میں مشغول ہوجائیں تو پھر ہوسکتا ہے غلام بننا، قتل اور حرمتوں کی توہین واقع ہوجائے اس لیے یہاں دعوت واجب نہیں۔

ابن القیمؒ کہتے ہیں ''اس میں سے یہ ہے کہ مسلمان کفار کو قتال سے پہلے دعوت دیں۔ اگر دعوت ان تک نہیں پہنچی تو اسلام کی دعوت دینا واجب ہے اور اگر پہنچی ہے تو مستحب ہے۔ لیکن یہ اس صورت میں جب مسلمان کفار پر حملہ آور ہوں۔ جب کفار مسلمانوں کے دیار پر حملہ آور ہوں تو اس وقت بغیر دعوت کے قتال کیا جائے کیونکہ ایسے وقت میں وہ اپنے نفس اور اپنی حرمت کا دفاع کررہے ہیں (احکام اہل الذمہ 5/1)۔

یہ فرق علماء کی جہاد اقدامی اور جہاد دفاعی کی تقسیم سے ہے۔

اسی طرح شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ نے بھی متعدد مواقع پر یہ فرق کیا ہے جیسے ''مرتدِ مغلظ''، جسکا ارتداد امتناع، جنگ، قتل وقتال کے ساتھ ہوتو یہ بغیر توبہ کے قتل کیا جائے گا اور ''مرتد مجرد میں'' جو توبہ کر لے تو ٹھیک ورنہ قتل کیا جائے گا (فتاویٰ 59/20)۔

اسی طرح انہوں نے کہا کہ اگر مرتد دار الحرب کے ساتھ منسلک ہونے سے انکاری ہو یا یہ کہ مرتدین قوت والے ہوں اور شریعت سے انکاری ہوں، تو ایسے مرتدین کو بلا تردد قتل ہی کیا جائے گا (الصارم المسلول 322)۔ انہوں نے کہا ''ممتنع کو توبہ نہیں کروائی جائے گی بلکہ مقدور علیہ کو توبہ کروائی جائے گی (الصارم المسلول 326-325)۔

# شبہات جو پھیلائے جاتے ہیں!!

طاغوت کے فوجی بہت سے شبہات پھیلاتے رہتے ہیں اور ایسے شبہات بہت بودے اور مردود قسم کے ہوتے ہیں۔ ان شبہات میں سب سے بڑا شبہہ یہ ہے کہ

(۱) حکومتِ سعودیہ کا کفر ''کفر دون کفر ہے یعنی کفر سے چھوٹا کفر ہے۔ اس شبہ کی حقیقت جاننے کے لیے مفید کتاب ﴿الكَوَاشِفُ الْجَلِيَّه فِيْ كُفْرِ دَوْلَةُ السَّعُوْدِيَّة﴾ کا مطالعہ کیجیے۔

(۲) یہ فوجی کلمہ گو ہیں لا الہ الا اللہ کہتے ہیں۔

(۳) یہ روزے رکھتے ہیں اور نمازیں پڑھتے ہیں۔

(۴) جس نے مسلمان کی تکفیر کی وہ کافر ہو گیا۔

(۵) وہ جہالت کے ساتھ معذور ہیں۔

(۶) وہ مجبور ہیں یعنی زیرِ اکراہ ہیں۔

(۷) وہ کمزور ہیں یعنی الاستضعاف۔

(۸) روزی کا کیا کریں کہاں سے حاصل کریں گے!!!

(۹) مصلحت کے تحت ہی سب کچھ کیا جاتا ہے اور اس طرح کے دیگر شبہات ہیں جو پھیلائے جاتے ہیں۔ یہاں ہم ان شبہات کو سمجھنے کے لیے شیخ ابو محمد عاصم المقدسی کی ایسے ہی ایک فرد سے ہوئی

بحث کو نقل کرتے ہیں۔اس کے حاشیہ میں ہم تمام مراجع پیش نہیں کر سکے جب کہ وہ سارے موجود ہیں لیکن چند ایک کو ہم نے وارد کیا ہے۔

شیخ ابو محمد المقدسی اپنے رسالہ ﴿حوار بین عساکر الشرك وعساکر التوحید﴾ صفحہ 3-1 میں کہتے ہیں......

میں اسے جیل کے درمیانی رستوں میں ملا تو میں نے اپنا چہرا اس سے پھیر لیا اور اپنے کام کی طرف چلا گیا۔ پھر جب میں واپس لوٹا تو میں نے اسے اسی جگہ پایا۔ جب میں اس کے قریب سے گذرا تو وہ کہنے لگا...... یہ کیا ہے کوئی سلام نہیں کوئی کلام نہیں؟؟

میں نے کہا اور کیا ہمارے درمیان ''سلام'' یعنی امن وسلامتی ہے۔

وہ کہنے لگا طواغیت کے دم چھلے یہیں ہیں!

میں نے کہا نہیں......آپ باریک بینی سے بات کریں ہم تمہارے بارے میں نہیں کہتے کہ تم طواغیت ہو......تا کہ ہم واضح گفتگو کریں ......تم طواغیت کے معاون ہو، تم طواغیت کے فوجی ہو تم طواغیت کے انصار ہو۔

وہ کہنے لگا......اے میرے شیخ اللہ کی قسم آپ میرے متعلق جو مرضی کریں میں آپ سے محبت کرتا ہوں ......!!!

میں نے کہا کہ میں تجھ سے دھوکہ کروں گا اگر میں کہوں کہ میں تجھ سے محبت کرتا ہوں۔نہیں اللہ کی قسم نہیں میں تجھ سے محبت نہیں کرتا جب تک تو یہ لباس پہنے ہوئے ہے، جب تک تو وضعی قانون کے پہریداروں میں سے ہے......لیکن اللہ کی قسم جس کے علاوہ کوئی الہ نہیں میں تیرے لیے خیر پسند کرتا ہوں ......تیرے لیے ہدایت کی تمنا رکھتا ہوں۔

وہ کہنے لگا......اے شیخ اللہ کی قسم میں نماز پڑھتا ہوں، قرآن پڑھتا ہوں اور کچھ دنوں بعد عمرہ کے لیے جا رہا ہوں۔

میں نے کہا جہاں تک تیری نماز اور تیری تلاوتِ قرآن اور دوسری عبادات کا تعلق ہے تو یہ

توحید کے بغیر قبول نہیں ہوتیں۔اللہ مشرکین کے اعمال،نماز اورروزوں کے متعلق فرماتے ہیں﴿وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلناه هباء ا منثوراً ﴾کتنے ہی ان کے اعمال ہماری طرف چڑھتے ہیں تو اسے اڑا ہوا بھوسہ بنا دیتے ہیں۔کیا جسم کو نجاست سے پاک نہیں کیا جاتا اور وضوء نماز کی صحت کے لیے شرط نہیں؟؟

کہنے لگا...... ہاں

میں نے کہا تو پھر اس سب سے قبل بڑی شرط ہے ''توحید'' ......نفس کی شرک سے طہارت۔اللہ تعالیٰ نماز،روزہ،حج اور عمرہ اس شرط کے بغیر قبول نہیں کرتے۔اس لیے تو عمرہ کے لیے جائے گا شرک کو اٹھائے ہوئے اور واپسی پر زمزم،مسواک اور ٹوپیاں اٹھائے ہوئے اور ساتھ شرک لیے آئے گا۔کیونکہ حج،عمرہ وغیرہ نیکی کے ایسے اعمال ہیں جن سے بہت سے گناہ جھڑ جاتے ہیں سوائے شرک کے۔پس اس سے خلاصی حاصل کرنا ضروری ہے......نماز روزہ اور حج سے پہلے ہر اس چیز سے برات جس کی اللہ کے علاوہ عبادت کی جاتی ہے۔

وہ کہنے لگا اے شیخ ......شرک!!تم ہمیں دیکھتے ہو کیا ہم نے کبھی غیر اللہ کی عبادت کی یا کسی اور کے لیے ہم نے کبھی نماز پڑھی......شیخ تم پر حرام ہے کہ تم ہمیں مشرک کہو...... نبی علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جس نے مسلمان کو کافر کہا وہ کافر ہو گیا!!!

میں نے کہا ہاں......ہوسکتا ہے کہ تو غیر اللہ کے لیے نماز نہیں پڑھتا اور نہ ہی اس کے لیے حج کرتا اور روزہ رکھتا ہے لیکن تو شریعت،امر ونہی کو غیر اللہ سے حاصل کرتا ہے۔اسی لیے جب ہم تجھ سے لڑتے ہیں تیری اپنے آقاؤں کی اطاعت کے سبب تو تو کہتا ہے کہ ''میں آڈر کی وجہ سے مجبور ہوں''۔اللہ تعالیٰ فرماتے﴿أأرباب متفرقون خير ام الله الواحد القهار﴾کیا متفرق رب بہتر ہیں یا اکیلا اللہ واحد وقہار۔پس تو اللہ کی شریعت کے مخالف وضعی قانون کی حمایت اور اسکا پہرہ دیتا ہے جبکہ اللہ نے تجھے اس سے کفر کرنے کا حکم دیا۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں﴿ ولقد بعثنا في كل امة رسولا ان اعبدوا الله واجتنبوا الطاغوت﴾اور تحقیق ہم نے ہر امت میں ایک رسول بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو

اور طاغوت سے اجتناب کرو۔ جبکہ ''طاغوت'' کا لفظ عام ہے اور یہ اللہ کے علاوہ عبادت کیے جانے والے بتوں، شیطانوں، جن وغیرہ کو شامل ہے چاہے وہ عبادت کسی بھی قسم کی ہو اور وہ اس عبادت پر راضی ہوں۔

وہ کہنے لگا...... ہم اللہ کے علاوہ کسی کی عبادت نہیں کرتے !!

میں نے کہا شریعت سازی (قانون سازی) میں عبادت کرنا عبادت ہے۔ اللہ تعالیٰ اہل کتاب کے متعلق فرماتے ہیں ﴿اتخذوا احبارھم ورھبانھم اربابا من دون الله﴾ انہوں نے اپنے علماء و راہبوں کو اللہ کے علاوہ رب بنالیا تھا۔ یہ اس لیے تھا کہ انہوں نے ''تشریع'' (قانون سازی) میں ان کی اطاعت کی تھی۔ اسی طرح اللہ سبحانہ نے تشریع کے ایک مسئلہ میں اور وہ تھا ذبح کرنا...... جبکہ مشرکین یہ سمجھتے تھے کہ مردار اور ذبح کیے گئے جانور میں کوئی فرق نہیں تو اللہ نے فرمایا ﴿وان اطعتموھم انکم لمشرکون﴾ اگر تم نے ان کی اطاعت کی تم مشرکوں سے ہو جاؤ گے۔

وہ کہنے لگا ہم میں سے کوئی بھی یہ نہیں کہتا کہ مردار ذبح کیے گئے کی طرح ہے !!

میں نے کہا ہاں...... تم یا تمہارے سردار ہی یہ کہتے ہیں ﴿انما البیع مثل الربا واحل الله البیع وحرم الربا﴾ بے شک بیع (خرید وفروخت) سود کی مانند ہے اور اللہ نے بیع کو حلال اور سود کو حرام کر دیا ہے۔ اسی لیے تمہارے بڑے سود ایسا حلال کرتے ہیں جیسے کہ بیع وتجارت کو اور اس کے لیے سودی کمپنیاں اور ادارے قائم کرتے ہیں اور ایسے قانون بناتے ہیں جو اس کی حفاظت کریں جیسے کہ تمہارے اقتصادی قوانین میں ہے۔

اور تیرا یہ کہنا ﴿من کفر مسلما فقد کفر﴾ جس نے کسی مسلمان کی تکفیر کی وہ کافر ہو گیا...... تو یہ حدیث نہیں ہے بلکہ حدیث اس طرح ہے ﴿من قال لاخیه یا کافر فان کان کذالك والا حار علیه﴾ جس نے اپنے بھائی کو کہا اے کافر تو اگر وہ ایسا ہے ورنہ وہ کلمہ کہنے والے پر لوٹ جائے گا۔ دونوں باتوں میں بڑا فرق ہے۔ پہلے کا مطلب یہ ہے کہ مسلمان کی تکفیر ممکن ہی نہیں اور

یہ صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ مسلمان جب کفریہ کلمہ بولے گا، اس کا ارتکاب کرے گا یا اعتقاد رکھے گا تو وہ کافر ہو جائے گا۔ اسی لیے اللہ نے نبی ﷺ کے عہد میں ان لوگوں کے متعلق جنہوں نے حفاظ قرآن صحابہ کے متعلق مذاق کیا تھا، فرمایا ﴿لاتعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم﴾ اب بہانے نہ بناؤ تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو چکے۔ اسی طرح فقہ کی کتابوں میں تمہیں مستقل ابواب ملیں گے جن کا عنوان ہے ﴿باب حکم المرتد﴾ اور یہ اس مسلمان کے متعلق ہے جو اپنے اسلام کے بعد کفر اختیار کرتا ہے۔

جب کہ حدیثِ صحیح بیان کرتی ہے کہ اگر ایسے مسلمان کے اندر واقعۃً کفر موجود ہے تو اس کی تکفیر میں کوئی حرج نہیں۔ حرج تو اس میں ہے کہ جب کسی ایسے مسلمان کی تکفیر کی جائے جس سے کفر و شرک واقع ہی نہ ہوا ہو۔ ہم مسلمانوں کی تکفیر نہیں کرتے بلکہ ہم تو مشرکین کی تکفیر کرتے ہیں جو طاغوت کے بندے ہیں اس کے فوجی ہیں اور اس کے انصار ہیں جو وضعی کفری قانون کا پہرہ دیتے ہیں اور اس سے برأت کا اظہار نہیں کرتے اور شریعت وتوحید کے انصار کو جیلوں میں ڈالتے ہیں اور ان سے جنگ کرتے ہیں۔

وہ کہنے لگا اے شیخ...... اس کا مطلب تو یہ ہے جب ہم آپ سے دشمنی کرتے ہیں تو آپ انکار کریں کہ آپ کو کوئی بھی پولیس والا اور افسر نہ چھوئے یعنی ہم کیونکہ ہم ''نجس'' ہیں!!!

میں نے کہا اللہ فرماتے ہیں ﴿انما المشرکون نجس﴾ بے شک مشرکین پلید ہیں۔ پھر شرک کی نجاست سے بیت اللہ کی تطہیر اور اسکی حفاظت کے لیے فرمایا ﴿فلا یقربوا المسجد الحرام بعد عامھم ھذا﴾ پس اس سال کے بعد وہ مسجدِ حرام کے قریب بھی نہ پھٹکنے پائیں۔ مسلمان موحد تو اللہ کے ہاں بیت اللہ سے بھی زیادہ محترم ہے۔ میں یہ سمجھتا ہوں کہ ''نجاست'' بھی معنوی ہے نہ کہ حقیقی نجاست مراد ہے۔ خصوصاً ایسے مسلمان کے حق میں جو اسلام کا دعویدار ہے اور ایسی عبادات بجالاتا ہے جو طہارت کو لازم کرتی ہیں۔ جبکہ تم لوگوں کے جسم تو ظاہراً شاید پاک ونظیف ہی ہوں گے لیکن تمہارے نفوس ایسے نہیں ہیں جب تک وہ شرک کی نجاست سے اٹے ہوئے اور اس سے برأت سے دور ہیں۔

ہم تمہارے (قید کے دوران) ہمیں چھونے کا انکار اس لیے نہیں کرتے کہ تمہارے ساتھ

نجاست ہے اور طہارت نہیں ۔تم تفتیش کے دوران ہمیں چھوتے ہو لیکن ہم اس کا انکار اس قدر کرتے ہیں جتنا ممکن ہو سکے ۔کیونکہ تمہارے اکثر لوگ متکبر و گھمنڈی ہیں ۔ہم نے تمہیں دیکھا ہے کہ تم قیدیوں کو کیسے تیار کرتے ہو جیسے وہ کوئی چوپائے یا جانور ہوں لیکن ہم اس بات سے انکار کرتے ہیں کہ ہم دین میں ایسی ذلت قبول کریں ۔لیکن جو کچھ تم دیکھتے ہو اگر ہم اس سے بھی خاموش ہو جائیں تو تمہاری زبانیں ہمارے اوپر اس سے بھی لمبی ہو جائیں کیونکہ تم جھکنے والوں کو ڈنڈوں اور کوڑوں سے اور زیادہ مارتے ہو۔ہم ایک ایسی دعوت والے لوگ ہیں جن کو اللہ نے توحید کیساتھ عزت دی ہے اور ہم اسی کی وجہ سے جیل میں ڈالے گئے ہیں اور ہم انکار کرتے ہیں اس بات سے کہ ہمارے ساتھ ایسے لوگوں جیسا سلوک کیا جائے جنہوں نے اپنی کسی بہن کی حرمت کو پامال کیا ہو۔

وہ کہنے لگا لیکن تم لوگوں کا اسلوب بہت برا ہے جبکہ فلانی جماعت کے لوگوں کا اسلوب اتنا اچھا ہے وہ ہمارے ساتھ مصافحہ بھی کرتے ہیں اور مسکراتے بھی ہیں اسی لیے ہم ان سے ڈرتے ہیں کہ کوئی ان کے اسلوب سے متاثر ہو کر ان کا ہی نہ ہو جائے ۔جبکہ تم لوگ اپنی دعوت کے اسلوب اور عدمِ سلام کے ساتھ متنفر کرتے ہو۔

میں نے کہا...... جب میں تجھے توحید کی طرف بلاتا ہوں یا تیرے ساتھ ایسا معاملہ کرتا ہوں تو میرا ہدف یہ نہیں ہوتا کہ تجھے بھرتی کروں یا کسی تنظیم و حزب میں شامل کروں جیسا کہ دوسروں کا ہدف ہے ۔میرا پہلا ہدف یہ ہوتا ہے کہ تجھے شرک کے اندھیروں سے نکال کر توحید کے نور کی طرف لے جاؤں اور جب میں تجھے دعوت دیتا ہوں تو اس لیے نہیں دیتا کہ تو کسی معین جماعت کا کارندہ بن جائے بلکہ میں تجھے طاغوت کے لشکر اور وضعی کفری قانون کو ترک کرنے کی دعوت دیتا ہوں تا کہ تو توحید و شریعتِ اسلام کا فوجی بن جائے ۔ پھر اس اسلوب سے میرا ہدف یہ بھی ہوتا ہے کہ میں اس توحید کا اظہار کروں جو شرک اور اس کے اہل سے برأت کا تقاضہ کرتی ہے تا کہ اللہ مجھے اس ''طائفہء منصورہ'' میں شامل کر لے جو اللہ کے دین پر قائم رہے گا کہ ان کی مخالفت کرنے والا ان کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا یہاں تک کہ قیامت قائم ہو۔اس لیے میں تیرے ساتھ ایسا معاملہ کرتا ہوں، نہ تیرے ساتھ

مصافحہ کرتا ہوں، نہ تجھے سلام کرتا ہوں اور نہ تیرے قانون کے ساتھ تیرا اعتراف کرتا ہوں بلکہ تیرے لیے یہ ظاہر کرتا ہوں کہ تو کفر وشرک پر ہے جب تک تو قانونِ وضعی کا مددگار رہے اور اللہ کی شریعت کو رسوا کررہا ہے۔ میں تجھے دعوت دیتا ہوں کہ تو جس رستے پر ہے اسے چھوڑ دے، شرک اور مشرکین کی نصرت چھوڑ دے تاکہ تو آگ سے بچ جائے......وہ آگ جس کا ایندھن انسان اور پتھر ہیں۔ میں تجھے اس کی طرح دعوت کبھی نہیں دوں گا جو تیرا کندھا تھپکے، مداہنت کا اظہار کرے، مصافحہ کرے، مسکرا کے ملے اور تیرے باطل کو خوبصورت بنائے اور تجھے تیرے شرک پر قائم رکھے۔ اس کے بعد تو کیا سمجھتا ہے کہ کون تیری اصلاح کا زیادہ حریص ہے۔

اے اس قانون ونظام کی پہریداری کرنے والے......!! اللہ کی قسم ہم تیرے لیے خیر پسند کرتے ہیں ہم ملک اور اسکی مصلحتوں پر سب سے زیادہ حریص ہیں بلکہ تیرے حکمران کی مصلحت پر بھی جس کی تو اطاعت کرتا اور اپنی جان سے زیادہ اس کی پہرے داری کرتا ہے۔

کہنے لگا کیسے......؟!

میں نے کہا......میری، تیری اور اس ملک کی موجودہ حالت کی مثال ایسی ہے جیسے کہ ریل گاڑی ہو جسے بادشاہ چلا رہا ہے اور اس کے ڈبے اس کا نظام اور وزراء ہیں۔ یہ ریل گاڑی بڑی سبک رفتاری سے پٹڑی پر دوڑ رہی ہے اور یہ پٹڑی سیدھی جہنم کے گڑھے میں جا گرتی ہے۔ میں اور میرے جیسے توحید کے داعی اس ریل گاڑی کے سامنے کھڑے ہیں اور اسے روکنے کی کوشش کررہے ہیں تاکہ وہ اس گڑھے میں نہ گر جائے۔

ہم اسے روکتے ہیں......اور آواز لگاتے ہیں دور ہو جاؤ......

اللہ کے ساتھ قانون سازی مت کرو......اللہ کے ساتھ شرک سے بچو......

وضعی قانون (خودساختہ) قانون چھوڑ دو......

سود کو حرام قرار دو......زناء سے اجتناب کرو......

دینِ حق کو اپنالو......پھر تو اور تیرے جیسے اس طاغوتی قانون کے فوجی کیا کریں گے!!!

وہ (بدنصیب) کہنے لگا......ہم اس ریل گاڑی کو مزید ایندھن دیں گے تا کہ وہ تجھے اور تیرے جیسے دوسروں کو تیزی سے روندتی اور کچلتی ہوئی نکل جائے!!!

میں نے کہاں یہی تمہاری حقیقت ہے......تم اسے اور دھکا لگاؤ تا کہ وہ مجھے اور میری دعوت کو روند ڈالے اور تم میری تنبیہ کو پسِ پشت ڈال دو......اور پھر جہنم کے گہرے گڑھے میں جا گرو......اس لیے میں ملک اور اس کے باسیوں کی مصلحت کا زیادہ حریص ہوں، میں اپنی زندگی اور عمر اسی لیے کھپا رہا ہوں تا کہ تمہیں شرک و آگ سے بچاؤں......لیکن تم مجھے اور میرے جیسے داعیوں کو اس پر جیلوں میں ڈالتے ہو اور تعذیبیں دیتے ہو۔

اس کے بعد پھر تم جیل میں آکر مجھے لیکچر دیتے ہو کہ اللہ کی طرف دعوت کا اسلوب کیا ہو؟!......دعوت کے اسلوب وغیرہ جیسے فروعی امور میں بات کرنے سے پہلے......اللہ کی طرف توبہ کر لے اور شرک اور اس کے خودساختہ قانون (وضعی قانون) کی حفاظت سے باز آجا......اللہ سے ڈر کہ تو اس حال پر مر جائے جس پر کہ تو ہے......اگر تیرا حال یہی رہا تو تو کبھی فلاح نہ پائے گا!!

(شیخ مقدسی کا کلام ختم ہوا)

## پہلا اعتراض...... جہالت کا عذر!

بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ فوجی اور انٹیلی جنس والے جاہل ہیں اور انہیں اس بات کی ضرورت ہے کہ کوئی انہیں سمجھائے اور انہیں دعوت دے۔ وہ نہیں جانتے کہ ان کے بڑے طاغوت ہیں اور ان کے خودساختہ قوانین میں ان کی اطاعت کرنا شرک اور ان کی عبادت کرنا ہے۔ اس لیے ان طواغیت کی مدد کرنا، اس نظام کا پہرہ دینا اور معاونت کرنا......وغیرہ وغیرہ......کفر نہیں ہے!!!

اس اعتراض کے رد میں ہم کہتے ہیں......

ان فوجیوں وغیرہ کو دعوت دینا مستحب ہے اور اس کی اہمیت سے انکار نہیں اور یہ بہتر کاموں میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ﴿ومن احسن قولاً ممن دعا الی اللہ وعمل صالحاً وقال اننی من المسلمین﴾ اور اس شخص سے بہتر بات کس کی ہوسکتی ہے جو اللہ کی طرف دعوت دے اور

نیک عمل کرے اور کہے کہ میں مسلمانوں میں سے ہوں۔

لیکن اللہ کی عبادت میں شرک کرنے والا ہر مشرک دعوت سے پہلے،اس کے دوران اور اسکے بعد...... جب تک وہ توحید کا التزام نہیں کرتا اور طاغوت کا انکار نہیں کرتا......تو وہ مشرک ہی رہتا ہے۔جبکہ ان کو دعوت دینے کی اہمیت ان کے حکم میں کوئی تبدیلی واقع نہیں کرتی اور نہ ہی انہیں موحدین بنا دیتی ہے یا ان کا نام مشرکین سے خارج کر دیتی ہے۔اللہ عزوجل فرماتے ہیں ﴿وان احد من المشركين استجارك فاجره حتىٰ يسمع كلام الله ثم ابلغه مأمنه ذالك بانهم قوم لا يعلمون ﴾اور اگر کوئی مشرک آپ سے پناہ طلب کرے تو اسے پناہ دے دو تا کہ وہ اللہ کا کلام سن لے پھر اسے اس کی پناہ گاہ میں پہنچا دو یہ اس سبب کہ یہ ایسی قوم ہیں جو کچھ نہیں جانتی۔

اللہ عزوجل نے انہیں دعوت سننے سے قبل بھی مشرکین کا نام دیا اور ان کا یہی وصف بیان کیا کہ وہ نہیں جانتے یعنی جاہل ہیں۔اللہ کا آپ کو ان کی دعوت وتبلیغ کا حکم دینا، دعوت سے قبل،اس کے دوران اور بعد میں انہیں اس وصف سے ہرگز خارج نہیں کرتا جب تک کہ وہ شرک کے ساتھ چمٹے ہوئے اور توحید کو ترک کیے ہوئے ہیں۔

شرکِ اکبر جو ملتِ ابراہیم کے منافی ہے جس کا مطلب ہے ظاہری عبادات کو غیر اللہ کی طرف پھیر دینا...... یہ ایسا امر ہے جس کے مرتکب کو معذور نہیں سمجھا جا سکتا، جبکہ اللہ عزوجل نے اس کے اوپر کئی وجوہ سے حجت قائم کردی ہے۔جس کے دلائل درج ذیل ہیں۔

(۱) ظاہری کونی دلیلیں جو اللہ کی وحدانیت پر دلالت کرتی ہیں۔کہ وہی ذات ہے جس نے پیدا کیا، رزق دیا، صورتیں بنائیں، تدبیر کیا اور وہی واحد اس لائق ہے کہ اس کی عبادت کی جائے اور وہی اس لائق ہے کہ وہ قانون سازی کرے اور عقلاً وشرعاً بھی یہ جائز نہیں کہ عبادات کسی غیر کی طرف موڑ دی جائیں۔اللہ فرماتے ہین ﴿الاله الخلق والامر﴾ خبردار مخلوق بھی اسکی حکم بھی اسی کا ہے۔

(۲) اللہ تعالیٰ کا آدم کی اولاد سے عہد لینا...... جیسے کہ اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتے ہیں ﴿واذا اخذ ربك من بنى آدم من ظهورهم ذريتهم واشهدهم على انفسهم الست

بربکم قالوا بلی شهدنا ان تقولوا یوم القیامة انا کنا عن هذا غفلین او تقولوا انما اشرك ابائنا من قبل و کناذریة من بعدهم افتهلکنا بما فعل المبطلون ﴾جب تیرے رب نے آدم کی نسل سے ان کی تمام پشتوں تک عہد لیا اور اس پر انہیں گواہ بنایا، کہ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں تو ان سب نے کہا بے شک آپ ہی ہمارے رب ہیں اور ہم گواہی دیتے ہیں، یہ کہ تم قیامت کے دن کہنے لگو کہ ہم تو اس بات کو نہ جانتے تھے۔ یا یہ کہ تم کہو کہ ہم سے پہلے ہمارے آباء نے شرک کیا تھا اور ہم تو ان کی اولاد میں سے تھے کیا آپ ہمیں ان کے گناہوں کے سبب ہلاک کرتے ہیں۔تو اللہ نے عہد لینے کے بعد واضح شرکِ ظاہر ومبین میں غفلت، جہالت اور تقلیدِ آباء کے سبب ان کا کوئی عذر قبول نہیں کیا۔

(۳) وہ فطرت جس پر اللہ نے انسان کو پیدا کیا ہے اور اسے بندوں کے دلوں میں راسخ کیا ہے کہ وہی خالق، رازق ہے، وہی معبود ہے اور وہی شریعت ساز (قانون ساز ہے)۔ جیسے کہ حدیث میں ہے جسے بخاری ومسلم نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا﴿کل مولود یولد علی الفطرة فابواه یهودانه او ینصرانه او یمجسانه ﴾ہر پیدا ہونے والا فطرت پر ہی پیدا ہوتا ہے لیکن اس کے والدین اسے یہودی، عیسائی یا مجوسی بناتے ہیں اور صحیح مسلم کی روایت میں ہے﴿و یشر کانه﴾اور اسے مشرک بناتے ہیں۔

حدیث قدسی میں ہے جسے مسلم نے روایت کیا ہے﴿انی خلقت عبادی حنفاء فجائتهم الشیاطین فاجتالتهم عن دینهم فحرمت علیهم ما احللت لهم ﴾میں نے اپنے بندوں کو دینِ حنیف پر پیدا کیا تو شیاطین انہیں اچک لے گئے اور ان پر وہ چیزیں حرام کر دیں جو میں نے ان کے لیے حلال کی تھی۔

(۴) تمام انبیا علیہم السلام کو اسی مقصد کے لیے بھیجا گیا۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں﴿ولقد بعثنا فی کل امة رسولاً ان اعبدوا الله و اجتنبوا الطاغوت ﴾تحقیق ہم نے ہر امت میں رسول بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو اور طاغوت سے اجتناب کرو۔ اللہ فرماتے ہیں﴿رسلاً مبشرین و منذرین لئلا یکون للناس علی الله حجة بعد الرسل ﴾خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے رسول تا کہ

لوگوں کے لیے اس کے بعد اللہ کے سامنے کوئی حجت (عذر) نہ رہ جائے۔پس جس کو نبی ﷺ کی رسالت کا پیغام نہیں پہنچا وہ اپنے دوسرے سے سن لے، چاہے دوسروں کی شریعتیں کیسی ہی مختلف ہوں لیکن توحید کی تحقیق اور شرک کے اکھاڑنے میں سب ایک ہیں۔

اللہ نے فرمایا﴿وما کنا معذبین حتیٰ نبعث رسولا ﴾ہم جب تک رسول نہ بھیج دیں عذاب نہیں دیتے۔اللہ نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا اور تمام انسانیت کے لیے رسول بھیجے اور اس سلسلہ کو جناب محمد ﷺ پر ختم کیا......آپ کے ذریعے راستہ صاف کر دیا اور حجت قائم کر دی اور آپ کے بعد کوئی رسول نہیں۔

(۵)اللہ نے کتابیں نازل کیں جو سبھی اسی کی طرف دعوت دیتی ہیں۔اس سلسلہ کو ایسی کتاب پر ختم کیا جسے پانی بھی مٹا نہیں سکتا، نہ ہی اس کی دعوت پرانی ہوتی ہے اور نہ ہی فنا ہونے والی ہے۔قیامت تک اس کی حفاظت کا ذمہ اللہ نے اٹھالیا ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں﴿واوحی الی ھذا القرآن لأنذرکم به ومن بلغ ﴾اور مجھ پر یہ قرآن وحی کیا گیا ہے تاکہ میں تمہیں اور جس کو بھی اس کی دعوت پہنچے ڈراؤں۔پھر اللہ نے حجت ودلیل قائم کرتے ہوئے فرمایا﴿رسول من الله یتلوا صحفا مطھرة ﴾اللہ تعالیٰ کا ایک رسول جو پاک صحیفے پڑھے۔

پس جس کے پاس یہ قرآن مجید پہنچ گیا اس پر حجت قائم ہوگئی اور انذار ہو گیا خصوصا دین کے سب سے واضح باب میں جس کے لیے تمام رسول بھیجے گئے۔

اگر حجت ودلیل سے یہ مراد لی جاتی ہے کہ ہر ایک کے پاس اسکی جگہ پر پہنچے اور پھر حجت قائم ہو تو یہ ایسا امر ہے جس کا اللہ نے مشرکین سے انکار کیا ہے۔اللہ فرماتے ہیں﴿فمالھم عن التذکرة معرضین۔کأنھم حمرمستنفرة۔فرت من قسورة۔بل یرید کل امری منھم ان یوتی صحفا منشرہ ﴾انہیں کیا ہے کہ اس نصیحت سے اعراض کرتے ہیں۔گویا وہ بدکے ہوئے گدھے ہیں۔جو شیر کے خوف سے بھاگے ہوئے ہوں۔بلکہ ان میں سے ہر کوئی یہ چاہتا ہے کہ اسے نشر کیے ہوئے صحیفے دیے جائیں۔

سیرت نبوی سے بھی یہ بات معلوم ہے کہ نبی ﷺ منکر گروہوں کی طرف دعوت کے لیے ان کے بڑے رئیس کی طرف ہی بھیجتے تھے بجائے ہر ایک کی طرف بھیجنے کے اور اپنے قاصدوں یا امراء کو یہ حکم نہ دیتے تھے کہ وہ سب کے پاس فرداً فرداً جا کے ان پر حجت قائم کریں خصوصاً محاربین کے معاملہ میں۔اسی طرح علماء کے نزدیک اسلام کی دعوت کے پوری دنیا میں پھیل جانے کے بعد یہ معاملہ ایسا نہیں ہے کہ اسے عہدِ ابتدائے اسلام کے ساتھ دیکھا جائے۔

یہ طاغوت اوران کے انصار......قانون کے محافظ فوجی پہلے دور کے مشرکین کے ساتھ اس دعوت کے اعراض میں بالکل متفق نظر آتے ہیں جب وہ قرآن جو توحید کا متقاضی ہے،اس سے اہمال برتتے ہیں اور حق کی بات سننے سے ایسے بھاگتے ہیں جیسے وحشی گدھے شیر سے بھاگتے ہیں۔پس وہ مشرک جاہل ہیں اور اس جہالت کو انہوں نے اس دعوت سے کنارہ کشی کر کے کمایا ہے۔ان کے جہل کا سبب رسالت کے پیغام کا نہ پہنچنا ہرگز نہیں اور نہ ہی جنون، پاگل پن اور صغرسنی کی بنیاد پر وہ دعوت قبول کرنے سے مانع ہیں۔

اس کے ساتھ آپ ان محاربین کا اضافہ بھی کرلیں جو اسلام کی شریعت کے انکاری ہیں اور یہ بات معلوم ہے کہ ان پر حجت قائم کرنا واجب نہیں ہے۔اسی لیے علمائے کرام نے اس باب میں فرق کیا ہے کہ کس کے ساتھ قتال دفاعی اور کس کے ساتھ اقدامی قتال ہوگا؟

اس کے بعد وہ لوگ آتے ہیں جو اللہ کے دین اور اسکے اولیاء سے جنگ کرنے والے ان محاربین کی طرف سے جھگڑا کرتے ہیں تا کہ اپنے باطل کو بلند کرسکیں۔وہ یہ زعم رکھتے ہیں کہ حجت ان کے اوپر قائم نہیں ہے!! یہ بات ایسی جہالت ہے جو اللہ کے اس قول کے ساتھ ٹکراتی ہے ﴿قل فلله الحجة البالغة﴾ فرما دیجیے کہ اللہ ہی کے لیے ہے حجتِ بالغہ۔

اسی لیے نبی ﷺ نے اس آدمی کو جواب دیا کہ جس نے اپنے والد کے متعلق پوچھا تھا ﴿ان ابی وا باك فی النار﴾ میرا اور تیرا والد جہنم میں ہیں (رواہ مسلم) جبکہ یہ وہ لوگ تھے جن کے متعلق اللہ نے فرمایا ﴿لتنذر قوما ما انذر ابائهم فهم غفلون﴾ تا کہ تو ڈرائے اس قوم کو جن کے آباء کو ڈرایا

نہیں گیا پس وہ غافل ہیں۔ یہ سب اس لیے ہے کہ اللہ نے توحید اور شرک سے خبرداری کے لیے اپنی حجت بالغہ قائم کردی ہے جیسے کہ اوپر ذکر ہوا۔

اس کے ساتھ وہ بھی آتے ہیں جو دین میں سوائے اس کے نام کے اور اس کے رستوں میں سوائے شکل کے کچھ نہیں جانتے...... ایسے لوگوں کے متعلق مطالبہ کیا جاتا ہے کہ باب شرک مبین اور توحید میں ان پر حجت قائم کی جائے...... جبکہ توحید کی خاطر ہی رسولوں، کتابوں اور ساری متواتر دلیلوں کا سلسلہ جاری کیا گیا۔

اسی لیے اس مسئلہ میں بعض آیات کو ان کے غیر مناسب مقام پر رکھ کے شبہہ پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جیسے اللہ نے فرمایا ﴿وما كنا معذبين حتى نبعث رسولاً﴾ اور ہم عذاب نازل نہیں کرتے جب تک رسول نہ بھیجیں۔ وہ یہ چاہتے ہیں کہ ہر باب میں کوئی تکفیر نہیں ہوگی مگر حجت قائم کرنے کے بعد۔ جب کہ آیت میں ان کے فاسد قول پر کوئی دلیل نہیں۔ اللہ عزوجل نے ہرگز یہ نہیں کہا ''وما كنا مكفرين حتى نبعث رسولاً''۔

بلکہ اللہ نے فرمایا ﴿معذبين﴾ اور مقصود یہاں دنیاوی عذاب کا پہنچانا ہے۔ جیسے کہ اللہ فرماتے ہیں ﴿وما كان ربك مهلك القرى حتى يبعث في امها رسولا يتلوا عليهم آياتنا﴾ اور نہیں ہے تیرا رب ہلاک کرنے والا بستیوں کو جب تک ان میں رسول نہ بھیج دے جو ان میں ہماری آیات تلاوت کریں۔ یا جیسے آخرت کا عذاب۔ اللہ فرماتے ہیں ﴿كلما القى فيها فوج سألهم خزنتها الم يأتكم نذير۔قالوا بلى﴾ جب بھی جہنم میں کوئی فوج (گروہ) ڈالی جائے گی تو داروغے پوچھیں گے کیا تمہارے پاس کوئی ڈرانے والا نہ آیا تھا۔ وہ کہیں گے (کیوں نہیں) ضرور آیا تھا۔

یہاں تکفیر مراد نہیں ہے خصوصاً شرک اکبر اور غیر اللہ کی عبادت میں...... کیونکہ کافر یا تو منکر و معاند ہوتا ہے جیسے ﴿المغضوب عليهم﴾ کہ جنہوں نے حق کو جان لیا اور پھر بھی اس کے ساتھ کفر کیا ، یا پھر وہ جاہل کافر ہوتا ہے یا گمراہ جیسے ﴿الضالين﴾ جنہیں ان کے علماء کے دھوکہ میں ڈال دیا۔

ہر کافر کا کفر علم وحق کے انکار کے ساتھ نہیں ہوتا بلکہ اکثر کفار جاہل وگمراہ ہوتے ہیں اور انہیں اپنے آباء، رئیسوں اور سرداروں کی تقلید جہنم تک پہنچاتی ہے اور وہ یہ سمجھتے ہیں کہ وہ شاید اچھا کام کر رہے ہیں۔

جبکہ شرک اکبر کے صریح باب میں اللہ نے اپنی حجتِ بالغہ قائم کر دی ہے...... پس کسی جاہل کے لیے کوئی عذر نہیں کیونکہ اس کی جہالت دین سے اعراض برتنے اور اس اہم چیز کا علم حاصل نہ کرنے سے عبارت ہے جس کے لیے وہ پیدا کیا گیا۔ نہ کہ اس کی جہالت ایسی ہے کہ اس پر حجت قائم نہیں ہوئی۔

زید بن عمرو بن نفیل کے قصہ میں عبرت کے اسباق ہیں۔ انہوں نے توحید کو قائم کیا جبکہ ان کے زمانے میں کوئی رسول مبعوث نہ ہوئے تھے۔ یہ نبی ﷺ کی بعثت سے قبل کی بات ہے۔ وہ اس قوم میں سے تھے جن کے متعلق اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا ﴿لتنذر قوما ما انذر آبائهم فهم غفلون ﴾ تا کہ آپ ایسی قوم کو ڈرا دیں جس کے آباء کو نہیں ڈرایا گیا، پس وہ غفلت میں ہیں۔ لیکن اس کے باجود زید دینِ حنیف اور ملتِ ابراہیم علیہ السلام پر تھے۔ وہ اپنی فطرت سے ہی توحید کی طرف راغب تھے۔ اس لیے وہ اپنی قوم کے طواغیت سے برأت کا اظہار کرتے اور ان سے اجتناب کرتے تھے اور یہی ان کی نجات کے لیے کافی تھا۔ نبی علیہ السلام نے خبر دی کہ وہ اکیلے ایک امت کی صورت میں اٹھائے جائیں گے۔ نبی علیہ السلام نے انہیں دیکھا بھی تھا۔ ایک روز ان کے پاس بتوں کے نام کا ذبح کیا ہوا گوشت بھیجا گیا تو انہوں نے کھانے سے انکار کر دیا اور کہا ﴿انی لست اکل مما تذبحون علی انصابکم ﴾ میں اسے نہیں کھاؤں گا جو تم اپنے بتوں (کعبہ کے ارد گرد کھڑے کیے گئے پتھر) کے لیے ذبح کرتے ہو۔ وہ قریش کے ذبیحہ پر عیب لگایا کرتے تھے اور کہتے ﴿ الشاة خلقها الله وانزل لها من السماء ماء وانبت لها من الارض ثم انتم تذبحونها علی غير اسم الله انكارا لذالك ﴾ بکری کو اللہ نے پیدا کیا اور اسکے لیے آسمان سے پانی برسایا، زمین سے نباتات اگائیں پھر تم اسے اللہ کا انکار کرتے ہوئے غیر اللہ کے نام پر ذبح کرتے ہو۔ (اسے بخاری نے روایت کیا)۔ پس غور کرو کہ کیسے توحید

فطرت میں رکھ دی گئی ہے جب کہ شرک ایسی چیز ہے جسے لوگوں نے اختراع وانحراف سے حاصل کیا ہے۔

پس یہ ایک ایسا آدمی ہے جس کے پاس اس کے زمانے میں کوئی خاص نبی نہیں آیا اوراس کے باوجوداس نے توحید کو پہچانا اورنجات پا گیا اورشریعت کی تفاصیل وعبادات سے معذورکردیا گیا جو کہ رسالت کی حجت سے ہی معلوم ہوتی ہیں۔پس وہ کہا کرتے تھے جیسے کہ سیرت ابن اسحٰق میں ہے﴿اللهم لو اعلم احب الوجوه اليك لعبدتك به ولكنى لا اعلمه ثم يسجد على الارض براحته﴾اے اللہ اگر میں تیری عبادت کا تجھے کوئی پسندیدہ طریقہ جانتا ہوتا تو میں اس کے ساتھ تیری عبادت کرتا لیکن میں اسے نہیں جانتا، پھر وہ اپنی ہتھیلیوں پر سجدہ کرتے۔وہ باقی تمام شرائع جیسے نماز روزہ وغیرہ سے معذورکردیے گئے جو رسول کے ذریعہ ہی معلوم ہوتی ہیں، جبکہ ان کے اہلِ زمانہ کومعذورنہیں سمجھا گیا۔

اس معنیٰ پراچھی طرح غورکرو......﴿باب العذر بالجهل﴾علماءنے اس میں بہت عمیق کلام کیا ہے اورکوئی بھی اسے صحیح طرح اس وقت تک نہیں سمجھ سکتا جب تک اس کی دونوں جانب کوصحیح طرح نہ سمجھے۔لیکن جواس میں سے صرف ایک نص لیکراسی پر بڑے بڑے مسائل کی بنیادرکھ دیتا ہے تو وہ حق وصواب سے بہت دور ہے۔

اس کے بعد یہ بات جان لے کہ موجودہ طواغیت اوران کے انصارکا کفراس حجت کا متحمل نہیں کہ انہیں رسالت کی حجت نہیں پہنچی۔آپ کو خاتم الرسل مبعوث کیا گیا ہے اورآپ کے بعد کوئی رسول نہیں اوراللہ کی کتاب جس کے اندرانذارکیا گیا ہے وہ محفوظ ہے جس کے اندرکسی جانب سے باطل نہیں داخل ہوسکتا۔آج بھی کتاب لوگوں کے پاس موجود ہے لیکن وہ دنیاوی زندگی کوترجیح دیتے ہیں،حق کی طلب اوراسکی اتباع سے اعراض کرتے ہیں۔پس ان کے کفرکا سبب کفرِ''اعراض'' ہے نہ کہ عدمِ ابلاغ حجتِ رسالت!!

پھر یہ بات بھی اچھی طرح جان لینی چاہیے کہ وہ لوگ جنھوں نے اپنے علماءوراہبوں کواللہ

کے علاوہ رب بنالیا تھا وہ اس بات سے جاہل تھے کہ تشریع (قانون سازی) میں اطاعت کرنا شرک ہے جیسا کہ حدیث عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ میں ہے۔ جب انہوں نے کہا ﴿ماعبدوھم﴾ انہوں نے کبھی بتوں کی عبادت نہ کی تھی۔ وہ نہ جانتے تھے کہ حلال وحرام کرنے اور شریعت بنانے میں اطاعت کرنا عبادت ہے اور پھر ان کا یہ عمل غیر اللہ کی طرف پھیر دیا گیا یعنی وہ اللہ کے علاوہ رب بنائے ہوئے ہیں اور اس میں جہل کا انہیں کوئی عذر نہ دیا گیا۔

کیونکہ یہ امر ہی فطرت کے منافی ہے۔ وہ اللہ جس نے پیدا کیا، رزق دیا اور تدبیر کی، کیا اسکے علاوہ بھی کسی کے لیے جائز ہے کہ وہ شریعت سازی کرے اور حکم دے؟۔ اللہ نے تمام انبیاء کو اور اپنی کتب کو صرف اپنے لیے عبادت کو خاص کرنے کی خاطر مبعوث فرمایا تا کہ اسے حکم میں یکتا مانا جائے اور اس کے علاوہ کی عبادت سے اجتناب کیا جائے۔

پھر ہمارے زمانے میں یہ معاملہ تو بالکل واضح ہے۔ اس افسر سے، اُس پولیس والے سے ۔انٹیلی جنس والے اور دوسرے سے پوچھیے ......تمہارا دین کیا ہے؟؟...... باوجود اس کے کہ اس کا دین اسلام ہے، اسکی کتاب قرآن ہے اور اسے وہ صبح شام تلاوت بھی کرتا ہے تا کہ اس پر حجت مضبوط ہو جائے، لیکن اس کے ساتھ......وہ اسلام اور قرآن کو رسوا بھی کرتا ہے...... ہر وہ شخص جو اسلام وقرآن کی حکومت چاہتا ہے اور اسکی نصرت کرتا ہے...... وہ اس پر حکم چلاتا ہے، اسے جیل میں ڈالتا ہے اور اس کی جاسوسی کرتا اور ہر اس شخص کے خلاف جنگ کرتا ہے جو توحید اور شرک سے برات وانکار کی دعوت دیتا ہے۔ جب کہ اس سب کے بالمقابل وہ طاغوت کی شریعت اور اسکے وضعی قانون ودستور کی نصرت کرتا ہے، جس نے شریعت اسلام کو کالعدم قرار دے رکھا ہے۔ کیا کسی بھی اسلام کا دعویٰ کرنے والے پر اس امر کا اسلام کے منافی ہونا مخفی ہے؟؟......کیا یہ معاملہ اس قدر مشتبہ ہے کہ کہا جائے'' کہ اس پر حجت قائم نہیں ہوئی؟!!۔

اللہ کی قسم یہ معاملہ تو...... چڑھے سورج کی طرح واضح ہے!!!

پس اس میں دو ہی فریق ہیں جن کا آپس میں جھگڑا ہے......شرک کی صف اور توحید کی

صف......وضعی قانون کی صف......اورشریعتِ مطہرہ کی صف۔ جب اس قوم نے اپنے ارادہ محض اور عقلی اختیار کے ساتھ آخرت کے بدلے طاغوت کی صف کو چن رکھا ہے......یا اسکی محبت میں یا دنیا کی زندگی ،تنخواہوں اور عہدوں کی محبت میں ۔ یہ لوگ اسی طاغوت کی راہ میں قتال کرتے ہیں، اسی کی نصرت کرتے اور طاغوت سے اجتناب کرنے والے اہلِ توحید سے جنگ کرتے ہیں......﴿الذین امنوا یقاتلون فی سبیل الله والذین کفروا یقاتلون فی سبیل الطاغوت ﴾ وہ لوگ جو ایمان والے ہیں وہ اللہ کی راہ میں اور جو کافر ہیں وہ طاغوت کی راہ میں قتال کرتے ہیں۔

اسی لیے یہ فوجی قیامت کے دن جب اہلِ توحید کی کامیابی اور اہلِ شرک کی شکست کو دیکھ لیں گے تو کہیں گے ﴿ربنا انا اطعنا سادتنا و کبرائنا فاضلونا السبیلاً۔ربنا اتھم ضعفین من العذاب والعنھم لعنا کبیراً ﴾ اے ہمارے پروردگار ہم نے اپنے بڑوں کی پیروی کی توانہوں نے ہمیں گمراہی کے رستے پر ڈال دیا۔اے ہمارے رب انہیں دوہرا عذاب دے اوران پر بڑی لعنت کر۔ پس اس آیت میں غورکرو﴿فاضلونا السبیلاً ﴾ توانہوں نے ہمیں گمراہی کے رستے ڈال دیا......کیا وہ جہل کے سبب معذور کیے گئے؟؟

اللہ تعالیٰ بہت سے کفار کا حال بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں ﴿یحسبون انھم یحسنون صنعاً ﴾ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ وہ اچھا کام کررہے ہیں اور ایک جگہ فرمایا ﴿ یحسبون انھم مھتدون ﴾ وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ ہدایت یافتہ ہیں۔اسی طرح ﴿ویحسبون انھم علیٰ کل شیء ﴾ وہ سمجھتے ہیں کہ ان کا ہرکام درست ہے۔......لیکن یہ سب انہیں نفع نہیں دے سکا کیونکہ انہوں نے ایک ایسے ظاہر وواضح امر کی نفی کی جس پر اللہ نے اپنی حجتِ بالغہ قائم کی اوراس کے لیے تمام رسولوں کو مبعوث فرمایا۔لیکن اگران لوگوں کا حال کسی مشتبہ اور مختلف فیہ معاملہ میں ایسا ہوتا توان کا حال کچھ اور ہوتا!!!۔اس باب میں کلام بہت طویل ہے اور اہلِ علم نے اس میں فصول قائم کی ہیں۔پس جس کا ارادہ ہدایت ہے اس کے لیے اسی قدر میں کفایت ہے!!

# دوسرااعتراض......اِکراہ،کمزوری اوررزق!!

بعض لوگ ان میں سے یہ کہتے ہیں کہ وہ اس کام پر مجبور ہیں کہ اگر وہ کام چھوڑ دیں تو ان کے پاس اس کا کوئی نعم البدل نہیں......بعض کہتے کہ بہت سے فوجی ان طواغیت سے نفرت کرتے ہیں بلکہ بعض تو انہیں کافر بھی سمجھتے ہیں اوران کے کفریہ قانون سے برات بھی کرتے ہیں اوراپنے دلوں میں وہ طاغوت سے بغض بھی رکھتے ہیں لیکن رزق روزی اور تنخواہ ان کی مجبوری ہے جبکہ بعض کی ریٹائرمنٹ میں چندسال ہی باقی رہ گئے ہیں!!!

مجبوری واکراہ کو بہانہ سمجھنے والے ان لوگوں سے ہم ایک سوال کریں گے؟......کیاوہ شخص اللہ کے دین میں مجبورومکرہ سمجھا جائے گا جو......جوخوداس عہدہ کواختیار کرےاوراس کے قاعدے قانون پر موافقت کرے......پھر دسیوں سال اس عمل میں گذارے کہ ہرصبح کام پر جائے اورظہر کے وقت لوٹ آئے......اس پر وہ تنخواہیں،کپڑےاورترقیاں وعہدے حاصل کرتا رہے؟؟؟

اکراہ کی دلیل یہ آیت ہے﴿من کفر باللہ من بعد ایمانہ الا من اکرہ وقلبہ مطمئن بالایمان﴾جس نے ایمان لانے کے بعداللہ کے ساتھ کفرکیالیکن وہ شخص جواکراہ کے تحت تھااوراس کادل ایمان پرمطمئن تھا۔علمائے اسلام نے اکراہ کے صحیح ہونے کی شروط ذکر کی ہیں جوذیل ہیں......

(۱)......یہ کہ مکرِہ (مجبورکرنے والا) جس بات کی دھمکی دے رہاہےاسے نافذکرنے پر قدرت رکھتاہواورمکرَہ (مجبوری کیاجانے والا) اپنادفاع کرنے سےاورفرارہونے سے بھی عاجزہو۔

(۲)......یہ کہ مجبورکیے جانے والے(مکرَہ) کاگمان ہوکہ اگراس نے وہ کام نہ کیاتو جو دھمکی اسے دی جارہی ہےتووہ نافذہوجائے گی۔

(۳)مکرَہ پرایسی بات ظاہرنہ ہوجواس کے غفلت برتنے پر دلالت کرےیعنی وہ ایسی زیادہ باتیں بنائےجس سے یہ بلااس سے ٹل سکتی ہو۔

(۴)جب اسے کلمہءکفرکہنے کے لیے دھمکی دی جارہی ہوتوایسی ہوکہ جس کی اسے طاقت نہ ہومثلاً شدیدتکلیف والے افعال،اعضاءکاکاٹنا،آگ سے جلانااورقتل وغیرہ۔(یہ اس سبب کہ جس

کے باعث یہ آیت نازل ہوئی وہ عمار رضی اللہ عنہ ہیں، انہوں نے کوئی بات نہ کہی یہاں تک کہ ان کے والد کو قتل کر دیا گیا اور ان کی پسلیاں توڑ دی گئیں اور اللہ کی راہ میں انہیں شدید ترین عذاب سے دوچار ہونا پڑا)۔

(۵)......کہ جونہی اس سے یہ اکراہ زائل ہوجائے وہ فوراً اپنے اسلام کا اظہار کرے، پس اگر وہ اسلام کا اظہار کرے تو اسلام پر باقی اور مسلمان ہے اور اگر کفر کا اظہار کرے اور اس کلمہ کے بولنے کے ساتھ ہی وہ کافر ہوجائے گا۔

یہاں ایک اہم بات کا لحاظ کرنا بھی ضروری ہے کہ ایسا شخص جس پر دلیل قائم ہوجائے کہ اس نے کلمہء کفر کہا تھا جبکہ وہ جیل میں تھا اور دشمن کے دباؤ کے تحت تھا تو اس کے ارتداد کا حکم نہیں لگایا جائے گا لیکن جس پر یہ دلیل قائم ہوگئی کہ اس نے ایسا امن کی حالت میں کہا تو اس کے ارتداد کا حکم لگایا جائے گا۔اس کے ساتھ دوسری اہم تنبیہ یہ ہے کہ جب اکراہ اس بات پر ہو کہ کفر پر قائم رہنا اور اسی کو جاری رکھنا ہے......تو یہ کسی صورت بھی جائز نہیں اس لیے اہلِ علم نے اس میں اور اوپر مذکور اکراہ میں فرق کیا ہے(الرسالۃ الثلاثینیہ 61.62)۔

وہ لوگ جو یہ کہتے ہیں...... کہ ہم طاغوت کو پسند نہیں کرتے بلکہ اسکی مذمت کرتے ہیں اور اللہ کی طرف اس سے برات کرتے ہیں......اور اس جیسے سابقہ شبہات وارد کرتے ہیں!!!

ہم انہیں کہیں گے کہ اہل السنۃ والجماعۃ کا اہل زیغ وضلال کے ساتھ واضح فرق یہ ہے کہ ایمان اہل السنۃ کے نزدیک زبان کے ساتھ اقرار اور اعضاء کے ساتھ عمل کا نام ہے اور اس سے مراد فقط دل کا اعتقاد نہیں ہے۔

پس طاغوت کے ساتھ کفر لازمی طور پر ظاہر و باطن میں ہونا چاہیے۔اسی لیے ہمیں شریعت میں ظاہر پر حکم لگانے اور دلوں کے غیبی امور کی عدم تلاش کا حکم دیا گیا ہے جسے اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا!!!

پس ایک منافق جو ہمارے لیے ایمان کو اور کفر بالطاغوت کو ظاہر کرے، شریعت کا التزام

کرے لیکن باطن میں کفر اور شریعت سے بغض رکھتا ہو تو ہمیں ایسے شخص کے ظاہر کے ساتھ معاملہ کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور اس کے باطن کے ساتھ ہمیں کوئی دخل نہیں۔ اسی لیے اسے مسلمانوں میں شمار کیا جاتا ہے، اس کا خون، مال محفوظ رکھا جاتا اور اس کا حساب اللہ پر چھوڑا جاتا ہے جیسے کہ اللہ جل جلالہ نے فرمایا ﴿ان المنافقين فى الدرك الاسفل من النار﴾ بے شک منافقین جہنم کے سب سے نچلے درجے میں ہوں گے۔

اسی طرح وہ شخص جو یہ زعم رکھتا ہے کہ وہ مومن ہے اور اس کے دل میں طاغوت کا انکار ہے...... لیکن اس کا ظاہر اس کے عمل کو جھٹلاتا ہے...... کہ وہ شرک کی افواج کا مددگار، ان کی تعداد میں اضافہ کا باعث اور ان کے قانون کی حفاظت کرنے والا ہے...... جبکہ طاغوت کے انکار کا حکم اللہ نے دیا ہے...... یہ اس سے دوستیاں لگاتا اور مسلمانوں کے خلاف اس کی مدد کرتا ہے...... تو ہم اس کے ظاہر پر ہی حکم لگائیں گے کیونکہ حدیث کے مطابق ہمیں لوگوں کے دل چیر کر دیکھنے کا حکم نہیں دیا گیا۔

اسی لیے عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا، جیسا کہ صحیح بخاری میں ہے ﴿انا ناساً كانوا يأخذون بالوحى فى عهد رسول الله ،فمن اظهر لنا خيرا امناه وقربناه وليس لنا من سريرته شيء،الله يحاسب سريرته ومن اظهر لنا سوء ا لم نأمنه ولم نصدقه،وان قال ان سريرته حسنة﴾ کچھ لوگ جو عہدِ رسالت میں تعلیماتِ وحی پر کاربند تھے، تو جس کا ظاہر ہمارے لئے خیر ہوتا تو اسے ہم قریب کرتے اور اسکی تصدیق کرتے اور اسکے باطن کا ہمیں کوئی واسطہ نہ ہوتا اور اس کا باطن اللہ کے سپرد ہے اور جو کوئی ہمارے لیے اس کے خلاف ظاہر ہو تو ہم اس کی تصدیق نہیں کرتے چاہے وہ کہے کہ اس کا باطن اچھا ہے۔

اسی طرح صحیح بخاری میں اس جیش کی خبر بھی ہے جو کعبہ پر حملہ آور ہوگا تو اللہ اسکے شروع و آخر کے تمام لوگوں کو زمین میں دھنسا دیں گے جبکہ ان میں ایسے بھی ہوں گے جو مجبور وغیرہ نہ ہوں گے۔ اس میں اس مسئلہ کی وضاحت ہے۔ اس لیے جب ام المومنین ام حبیبہؓ نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا کہ ان لوگوں کا کیا حکم ہوگا جو محض ان کی تعداد بڑھانے کے لیے نکلے جب کہ مومنوں کے

ساتھ قتال کی انکی نیت نہ تھی تو آپ نے فرمایا﴿یھلکون مھلکا واحدا ویبعثون علی نیاتھم یوم القیامۃ﴾ وہ آنِ واحد میں اکٹھے ہلاک کر دیے جائیں گے اور روزِ قیامت اپنی نیتوں پر اٹھائے جائیں گے۔

اس کے متعلق شیخ الاسلام ابنِ تیمیہ کہتے ہیں......جبکہ وہ تاتاری لشکری اور تاتاری دستور کی بات کرتے ہیں کہ ان میں نمازی بھی تھے جو یہ زعم رکھتے تھے کہ وہ مُکرَہ ہیں......''اللہ تعالیٰ نے اس پورے لشکر کو ہلاکت کا وعدہ کیا جو اسکی حرمات پر حملہ آور ہو......اس کے اندر موجود مکرِہ ومکرَہ سمیت......جبکہ اللہ خود ان میں فرق کی قدرت رکھتے ہیں اور انہیں اپنی نیتوں پر اٹھائیں گے۔تو پھر مومنوں پر کیسے واجب ہے کہ وہ اس کا فرق کریں جسے وہ جانتے ہی نہیں''۔

میں کہتا ہوں کہ ہمارے لیے یہ کیسے ممکن ہے جب کہ ہمارے اوپر تو صرف ظاہر کا حکم ہی دیکھنا ہے!!۔یہ صف اہلِ اسلام کے خلاف جنگ کرنے والوں کے ساتھ نکلی ہے تاکہ اہلِ کفر کی جماعت زیادہ ہو،شر اور بتوں کی مدد ہو تو جو دنیا میں ظاہراً ان کے ساتھ دوستی لگاتا ہے اس کا حکم انہیں کافروں کا حکم ہے اور آخرت کا حکم ہم نہیں لگا سکتے۔

اسی بات پر نبی ﷺ کا عباسؓ کے ساتھ معاملہ دلالت کرتا جب وہ غزوہ بدر میں قید ہوکر آئے۔تو وہ یہ زعم رکھتے تھے کہ وہ مسلمان ہیں اور اکراہ کے ساتھ نکالے گئے ہیں تو نبی ﷺ نے انہیں فرمایا﴿اما سریرتك فالی الله واما ظاھرك فلنا﴾ جہاں تک تیرا باطنی معاملہ ہے تو وہ اللہ کی طرف ہے اور جہاں تک تیرا ظاہری معاملہ ہے تو اس کے ہم مسئول ہیں (اسے امام احمد نے روایت کیا اور اس میں ایک روای کا نام معلوم نہیں۔لیکن اصل قصہ صحیح بخاری میں موجود ہے) اور اس میں ہے کہ آپ ﷺ نے عباسؓ کو حکم دیا کہ دوسرے مشرکین کی طرح اپنے نفس کا فدیہ ادا کریں اور ان کے ساتھ اس جیسا معاملہ کیا جو مشرکین کی صفوں کی زیادتی کے لیے نکلا تھا۔اس لیے یہی معاملہ ہم شرک کے مدد گار اور قانونِ وضعی کے فوجیوں کے ساتھ کریں گے۔

کیا ہمارے لیے وہ بھی ممکن نہیں جو نبی ﷺ کیلیے ممکن تھا جبکہ آپ سب سے زیادہ تقویٰ

والے،سب سے زیادہ اللہ کا خوف رکھنے والے اور لوگوں کی تکفیر میں سب سے زیادہ محتاط تھے!!!۔جو کوئی بھی ان لوگوں کے حال کے بارے میں غور وخوض کرے گا، وہ دیکھے گا کہ وہ کسی بھی حال میں مجبور نہیں ہیں۔ بلکہ ان کے اعمال وعہدے ہی ہیں جن کے سبب وہ آپس میں فخر کرتے اور انہی کی بنیاد پر تنخواہیں اور ترقیاں حاصل کرتے ہیں۔ پھر یہ کیسی اکراہ ہے کہ جس کا شکار فرد اجرت بھی لیتا ہے اور بیس بیس سالوں تک شرک کی مدد ونصرت کرتا رہتا ہے۔

اگر وہ کمزوری کے ساتھ معذور سمجھے جائیں......

تو ان سے پہلے ایک قوم بھی کمزوری کے باعث معذور سمجھی گئی اور وہ ایسے لوگ تھے جو مکہ میں تھے اور انہوں نے اسلام بھی قبول کر لیا تھا لیکن مشرکین کی صفوں کو چھوڑ کر اہلِ توحید کی صفوں کی طرف نہ آئے تھے۔ جب غزوہ بدر کا دن آیا تو مشرکوں نے انہیں پہلی صفوں کے ساتھ نکالا......تو غور کریں کہ وہ تو صرف ان کے ساتھ ایسے ہی نکل کھڑے ہوئے جبکہ وہ ان کے لشکر میں نہ داخل تھے اور نہ ہی رغبت رکھتے تھے، نہ اس پر تنخواہ لینے والے تھے جیسے کہ ان لوگوں کا حال ہے۔اس سب کے باجود اللہ عزوجل نے ان کے متعلق واضح قرآن نازل کیا جو بیان کرتا ہے کہ وہ معذور نہیں ہیں اور نہ ہی وہ کمزور ہیں۔اللہ فرماتے ہیں﴿ان الذین توفاهم الملائكة ظالمی انفسهم قالوا فيم كنتم ﴾بے شک وہ لوگ کہ جب فرشتوں نے ان کی روحوں کو قبض کیا اور پوچھا تم کن لوگوں میں تھے؟

یعنی تم کن لوگوں کی صف میں تھے...... کیا توحید وشریعت کی صف میں تھے یا شرکی ،کفری ودستوری اور وضعی قانون کی صف میں تھے؟!۔جسکا صحیح وواضح جواب یہ تھا کہ وہ کہتے"کہ ہم مشرکین کی صف میں تھے" لیکن جب انہوں نے اس صف کی ہلاکت کا معائنہ کیا تو اس جواب کو یہ گمان کرتے ہوئے عذر وکمزوری کی طرف موڑ دیا کہ یہ کفر وشرک سے برأت میں انہیں نجات دے گا۔

پس دیکھو کہ کیسے طاغوت سے برأت کی تگ ودو کرنے لگے جسکی صف میں داخلے کے پہلے لمحے کے ساتھ ہی وہ ہلاکت کا شکار ہو گئے...... کیونکہ انہوں نے اس اہم ترین پہلو سے اہمال برتا اور اسی امر نے انہیں ہلاکت میں مبتلا کر دیا۔لیکن کیا یہ سب انہیں فائدہ دے سکا جب کہ وہ مشرکین کی صف

میں مرگئے اوراس سے علیحدہ نہ ہوئے......پس غور کرو کہ وہ فرشتوں کو کیا جواب دیتے ہیں......﴿فیم کنتم قالوا کنا مستضعفین فی الارض﴾ کہ تم کہاں تھے،وہ کہنے لگے ہم زمین میں بڑے کمزور تھے!!

یہی ان کی حجت رہی جسے انہوں نے کفر سے وراثت میں لیا﴿اتواصوا بہ بل ھم قوم طاغوت﴾ کیا یہ اس بات کی ایک دوسرے کو وصیت کرتے گئے ہیں،نہیں بلکہ یہ سب کے سب سرکش ہیں۔جب بھی ہم انہیں توحید کی طرف اورشرک سے برأت کی دعوت دیتے ہیں وہ ہمیشہ ہمیں ایسا ہی جواب دیتے ہیں۔اسی طرح جب ہم دین میں ان کا حکم بیان کرتے ہیں تو جھگڑالو ہم سے جھگڑتے ہیں۔﴿کنا مستضعفین فی الارض﴾ ہم زمین میں کمزور تھے،تنخواہیں،......گھر......رزق......تو کیا ان کے ایسے بہانے قبول ہوں گے!!!

فرشتوں کے جواب پرغور کریں کہ کیسے انہوں نے تنبیہ کی﴿قالوا الم تکن ارض اللہ واسعۃ فتھاجروا فیھا فاولئك مأواھم جھنم وسائت مصیرا﴾ کہنے لگے کیا اللہ کی زمین وسیع نہیں تھی کہ تم اس میں ہجرت کر جاتے،پس یہی وہ لوگ ہیں کہ ان کا ٹھکانہ جہنم ہے اور کیا ہی برا ٹھکانہ ہے۔......یعنی رزق کے دروازے وسیع نہیں تھے تو تم ہجرت کرتے......اس مشرک صف سے دوسری صف کی طرف!!!

چیونٹی کو کون رزق دیتا ہے......شہد کی مکھی کہاں سے رزق لیتی ہے......پرندے اور چوپائے،مشرکین اور کفار کہاں سے رزق پاتے ہیں۔کیا تو سمجھتا ہے کہ وہ اللہ،متقی وابرار لوگوں کو رزق دینے سے عاجز ہے جو مشرکین سے مفارقت محض اس کی محبت میں اختیار کرتے ہیں۔﴿تعالی اللہ علوا کبیرا عما یصفون﴾......!!

اس کے ساتھ اللہ کی تہدید ووعید پر بھی غور کرو جو ایسے لوگوں کے لیے وارد ہوئی﴿فاولئك مأواھم جھنم وسائت مصیراً﴾ پس یہی لوگ ہیں کہ ان کا ٹھکانہ جہنم ہے اور کیا ہی برا ٹھکانہ ہے۔یہ معلوم ہے کہ وہ مشرکوں کے لشکر کا ساتھ دینے اوراپنے اختیار سے نہ نکلے تھے لیکن انہوں ہجرت

کے معاملے میں سستی سے کام لیا تھا اور جب انہوں نے اس معاملے میں غفلت کا مظاہرہ کیا تو وہ موحدین کی صفوں کی طرف نکلنے سے پیچھے رہ گئے۔

اس آیت کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا﴿الا المستضعفین من الرجال والنساء والولدان لا یستطیعون حیلة ولا یهتدون سبیلاً۔فاولئك عسى الله ان یعفوا عنهم وكان الله غفورا رحیماً﴾مگر جو مرد عورتیں اور بچے بے بس ہیں جنہیں نہ تو کسی چارہ ءکار کی طاقت اور نہ کسی راستے کا علم ہے۔ بہت ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ ان سے درگذر کرے، اللہ تعالیٰ درگذر کرنے والا معاف فرمانے والا ہے۔ پس اللہ نے کمزوری کو عذر تسلیم نہیں کیا سوائے اس کے جو نکلنے کا حیلہ کرنے سے اور کفار کی صف سے فرار ہونے سے بھی عاجز ہو۔ مثلاً یہ کہ وہ زخمی ہو، عاجز ہو جیسے قید میں یا گھیرے میں، جہاں اسے ہجرت اور مسلم صف کی طرف فرار کا کوئی رستہ نہ ملے یا یہ کہ کوئی عورت ہو، بچہ ہو یا بوڑھا ہو!!!

اس کے بعد کی آیت میں اللہ نے ان صفوں سے ہجرت وفرار کی ترغیب دلائی ہے اور ایسا کرنے والوں کو وافر و وسیع رزق کا وعدہ کیا ہے۔ پس جو کسی چیز کو اللہ کے لیے چھوڑتا ہے تو اللہ اسے اس کا بہتر نعم البدل عطاء فرماتا ہے۔ تاکہ قوم کی تمام بے کار دلیلوں کا رد کیا جائے، اللہ فرماتے ہیں﴿ومن یهاجر فی سبیل الله یجد فی الارض مراغماً كثیرا وسعة﴾اور جو کوئی اللہ کی راہ میں ہجرت کے لیے نکلے گا تو وہ زمین میں وسعت وفراخی پالے گا۔ جیسے کہ اللہ نے ایک اور مقام پر مومنوں کو دعوت دیتے ہوئے فرمایا﴿وان خفتم عیلة فسوف یغنیكم الله من فضله ان شاء ان الله علیم حكیم﴾اور اگر تمہیں تنگ دستی کا خوف ہے تو عنقریب اگر اللہ نے چاہا تو وہ تمہیں اپنے فضل سے غنی کردے گا بے شک اللہ علم وحکیم ہے۔

# مجاہدین کے لیے وصیتیں!!

## مجرد خوبصورت افکار اور حقیقتِ واقعہ میں فرق کریں!!

جب لوگ جہاد کے متعلق بات کرتے ہیں......تو یہ بہت خوبصورت کلمہ ہے......الجہاد فی سبیل اللہ......لیکن حقیقت اپنی تمام شکلوں میں اتنی خوبصورت نہیں ہوتی۔ پس جہاد سے مراد لچھے دار تقریریں نہیں......نہ ہی جہاد چند خوبصورت کلمات کہہ دینے سے عبارت ہے......نہ ہی جہاد میں ہر وقت غنیمتیں ہی ہوتی ہیں......اور نہ ہی ہر وقت نصرت و فتح ہوتی ہے۔ بلکہ جہاد میں مشقت اور مشقتِ عظیم ہے......پھر اس میں لشکروں کا اختلاط اور لوگوں کے درمیان جھگڑے بھی ہوتے ہیں۔فلاں نے اس کیساتھ جھگڑا کیا، فلاں نے فلاں کو مارا......فلاں کا مسئلہ ہو گیا......یہ ایک بشری مسئلہ ہے اس میں اجتہاد و خطاء بھی ہے۔اس میں تاویل بھی ہے جو دوسری تاویلات پر حاوی ہو جاتی ہے......پس مجرد خوبصورت افکار اور حقیقتِ واقعہ میں فرق کرنا بہت ضروری ہے۔

اگر ہم لوگوں کے ''اسلامی خلافت'' کے بارے میں تصور کو دیکھیں تو ہمیں نظر آتا ہے کہ وہ خوابوں کی دنیا میں رہ رہے ہیں......جہاں ہر تصویر خوبصورت ہے،اڑتے ہوئے قالین ہیں......بکھرتے رنگ ہیں......اور آسمان سے ہر وقت مدد نازل ہوتی رہتی ہے اور ہر چیز کا منبع قوت سے بھرا ہے۔ ہمارے دشمن بھی اس بات سے خائف ہیں کیونکہ وہ ہمارے قتال میں فرشتوں کے نزول کی باتیں اچھی طرح جانتے ہیں۔ پس سبھی یہ تصور کرتے ہیں کہ اسلام کی حکومت ایسی ہوگی کہ اس میں کوئی فقیر اور مریض نہ ہوگا اور ہر بندہ جو طلب کرے گا اس کے سامنے آموجود ہوگا۔لیکن اگر ہم نبی ﷺ کے عہدِ مبارک کی طرف نظر ڈالیں تو یہ خیالی جنت ہمیں وہاں بھی نظر نہیں آئے گی۔ بلکہ ہم دیکھتے ہیں کہ صحابہ کی تکالیف مدینہ میں ان کی مکہ میں تکالیف سے بھی زیادہ تھی۔

تو کیا صحابہ کے ساتھ جو مدینہ میں پیش آیا وہ مکہ میں بھی پیش آیا تھا۔ جب انہیں غزوہ خندق پیش آیا ﴿اذ جاء و کم من فوقکم و من اسفل منکم و اذ زاغت الابصار و بلغت القلوب

الحناجر وتظنون با لله الظنونا۔هنالك ابتلى المومنون وزلزلوا زلزالاً شديداً﴾ جب وہ (افواجِ قریش) تمہارے اوپر اور نیچے کے علاقوں سے بھی آ گئیں، جب آنکھیں پتھرا گئیں اور دل حلق کو آ گئے، اس وقت مومنوں کی آزمائش کر لی گئی اور انہیں زلزلے کے ساتھ دہلا دیا گیا۔ یہ اسلام کی حکومت میں ہی ان کی آنکھیں پتھرا گئیں اور دل حلق کو آ گئے اور ایسی آزمائش نازل ہوئی جو زلزلوں کی مانند تھی۔

اس تصویر پر غور کیجیے اور اس تصویر کو ملاحظہ کیجیے جسے اس زمانے کے مشائخ پیش کرتے ہیں۔ وہ اس میں ایسا رنگ بھرتے ہیں کہ اس میں کوئی مشقت نہیں، ہر انسان کے لیے علیحدہ گھر ہے اور لوگ صرف اسلام اور اہل اسلام کو دیکھ کے ہی اسلام میں داخل ہو جاتے ہیں اس طرح لوگ اسلام اور ہماری ''جماعت'' میں شامل ہوتے جاتے ہیں۔ کیونکہ ایسے لوگوں کے ذہن میں یہی ہوتا ہے کہ ساری جماعتوں اور گرہوں کے درمیان ہم ہی ایسا گروہ ہیں جسے یہ نعمت بخشی جائے گی جو یہ امن لوگوں کو مہیا کر پائے گا۔

لیکن اگر میں کہوں کہ اسلامی حکومت میں ہی تین خلفائے راشدین ایسے لوگوں کے ہاتھوں قتل کر دیے گئے جنہیں اس کام کے لیے زیادہ منصوبہ بندی بھی نہ کرنا پڑی۔ امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ......انہیں ابولولوءۃ المجوسی نے فجر کی نماز کے وقت قتل کیا جب مسلمانوں کے سرادر، علماء و شیوخ وہاں موجود تھے...... امیر المومنین ذالنورین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر بلوائیوں نے غلبہ پا لیا اور مدینہ پر قبضہ کر لیا اور خلیفہ کو اس کے گھر میں گھس کر قتل کر دیا...... مدینہ کے وسط میں لوگوں کے درمیان......امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ مسجد کے وسط میں کھڑے لوگوں کو فجر کی نماز کی طرف بلا رہے تھے اور لوگوں کے درمیان......ابنِ ملجم خارجی آیا تو وہ آپ کے سر پر تلوار کی ضرب لگاتا ہے جبکہ اس نے اپنے گروہ کے ساتھ اسی دن معاویہؓ اور ابن العاصؓ کے قتل پر اتفاق کر رکھا ہے۔ یہ خلافتِ راشدہ کا دور تھا اور کسی کو کیا معلوم کہ اس دور کے بعد کیا تھا؟؟

اس لیے ہم کہتے ہیں جو لوگ عملی عالمِ اسلام کا تصور کرتے ہیں......مسلمان انسان کی زندگی

کی تحریک...... یہ ایسی تحریک ہے کہ کسی بھی پہلو سے ایک بشری تحریک ہونے سے خارج نہیں ہے...... لیکن جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ تحریک انسانی پیمانوں سے بالا ہے وہ وہم میں مبتلا ہیں اور حقیقت سے آنکھیں بند کر کے خیالوں کی دنیا میں رہ رہے ہیں۔ لیکن جونہی ایسے لوگوں کے خیالوں کی دنیا کا محل کسی تلخ حقیقت کے ساتھ گر جاتا ہے تو وہ فورا منہ موڑ لیتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی اس تحریک سے مکمل علیحدگی اختیار کر لیتے ہیں کہ وہ اس مسئولیت کو اٹھانے سے عاری ہیں۔

کتابوں کے درمیان اور کتابوں کے ساتھ ہی زندہ رہنا...... قلم، افکار اور اوراق...... صرف یہی اسلام نہیں ہے بلکہ اسلام تو انسانی زندگی کی تحریک ہے...... ایسا انسان جس میں خوبیاں بھی ہیں خامیاں بھی...... خوبیاں تقویت و مدد کا باعث ہیں اور خامیاں وغلطیاں درست کی جاتی ہیں۔ پس عملی عالمِ اسلام میں درستگی بھی ہے، اس میں ظلم بھی ہے، سچائی بھی اور جھوٹ بھی اور ہر چیز کا اسلام میں اپنا مقام ہے۔

اسلام وقوعِ خطاء کا اعتراف کرتا ہے اور اسے مخلوق میں ناپید نہیں سمجھتا۔ اسی لیے اللہ عزوجل نے سزائیں اور حدود مقرر کی ہیں اور اس کے لیے احکام نازل کیے ہیں۔ اسلامی احکام میں سارا خطابِ ربانی مسلمان موحد ومجاہد کے لیے ہی ہے نہ کہ غیر مسلموں کے لیے۔

اسی لیے ہم فتنہ یعنی آزمائش کے دور میں واقع ہوئی جنگوں جو علی اور معاویہ وام المومنین عائشہؓ کے درمیان برپا ہوئیں، کے متعلق ہم صحابہ کا معاملہ اللہ کے سپرد کرتے ہیں۔ اس کے متعلق ہم وہی احکام وارد کرتے ہیں جن کی صحت نبی ﷺ سے ثابت ہے جیسے کہ آپ نے عمار رضی اللہ عنہ سے فرمایا ﴿تقتلك الفئة الباغية﴾ تجھے باغی گروہ قتل کرے گا، اور اس جیسی دوسری احادیث!!۔ لیکن اگر ہم اس حقیقت کو قریب سے دیکھیں تو یہ ایسا دور تھا جو اچھے زمانوں کے بہت قریب تھا...... اس سب کے باوجود اگر ہم غور کریں کہ ایسے حادثات واقع ہوئے جن کی ہولناکی بچوں کو بوڑھا کر دے...... مثلاً

(ا) الخوارج...... چار ہزار خوارجیوں نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے خلاف قتال کا فیصلہ کیا اور کوفہ میں تین ہزار خوارج نے ان کے خلاف عدمِ قتال کی راہ لی۔ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے انہیں کہا

کہ میرے اور اپنے دشمن معاویہؓ کے خلاف میرے ساتھ چلو۔لیکن انہوں نے انکار کر دیا کہ ہم نہ جائیں گے یہاں تک کہ آپؓ اپنے کفر کا اعتراف کریں اور اپنی توبہ کا اعلان کریں!!۔پھر جب انہوں نے خباب بن الارت رضی اللہ عنہ کو ان کی حاملہ بیوی کے ساتھ قتل کر دیا تو جنابِ علی رضی اللہ عنہ نے ان کے خلاف نہروان کے مقام پر جنگ کی اور ان سب کو قتل کر دیا اور اس جنگ میں سوائے 400 زخمیوں کے کوئی نہ بچا!!۔

(۲)جنگِ جمل جو بصرہ کے علاقے خریبہ میں ہوئی (جیسے کہ عمر بن شیبہ نے روایت کیا ہے) یہ معرکہ مسلمانوں اور مسلمان قبائل کے ہی درمیان تھا...... جہاں قبیلہ مضر، مضر کے خلاف، ربیعہ، ربیعہ کے خلاف اور اہلِ یمن، یمنیوں کے ہی خلاف برسرِ پیکار تھے۔وہ سب دین، منہج اور حتی کہ نسب میں بھی بھائی تھے......انہی جنگوں میں جنت کی بشارت دیے گئے صحابہ طلحہ وزبیر رضی اللہ عنہ قتل کر دیے گئے۔

(۳)جنگِ صفین جو علیؓ و معاویہؓ کے درمیان ہوئی......ایسا معرکہ جس میں لاشوں کے انبار لگ گئے باوجود اس کے کہ بعض لوگوں نے صلح کرنے پر ابھارا اور کہنے لگے ''شام کا محاذ اہلِ شام کے بعد اور عراق کا محاذ اہلِ عراق کے بعد کون سنبھالے گا......کون ہوگا عورتوں اور بچوں کے لیے......کیا تمہیں آپس میں اپنے رشتے بھی یاد نہیں؟!۔ضعیف روایت سے دور جن میں بہت کچھ مذکور ہے لیکن یہ بات حقیقت ہے کہ اس جنگ کی ہولنا کی بہت شدید تھی۔

(۴)بعض عیسائی اسلام لانے کے بعد مرتد ہو گئے یہاں تک کہ وہ کہنے لگے ﴿لدیننا الذی خرجنا منه خیر من دین هوء لآء الذین هم علیهم ماینهاهم دینهم عن سفك الدماء واخافة السبیل واخذ الاموال ﴾ کہ وہ دین جس سے ہم نکلے تھے ان کے دین سے بہتر تھا جس پر کہ یہ لوگ ہیں، ان کا دین انہیں خون بہانے اور اموال لینے سے بھی نہیں روکتا۔(اسے طبری نے روایت کیا)اس پر علی بن طالب رضی اللہ عنہ نے ان عیسائیوں کے خلاف قتال کیا!!!۔

اس کے بعد جماعت کا سال آیا اور پھر ابن زبیر رضی اللہ عنہ کی جنگ......پھر......اور......!!!۔پس یہ انسانی زندگی کی حقیقت کا ایک رخ ہے......انسان کی زندگی کا!!......اس لیے اس بات کو نہیں بھولنا

چاہیے کجا کہ ہم ہاتھ پر ہاتھ رکھ کے بیٹھ جائیں اور لوگوں کو یہ سمجھائیں کہ انسان کی ساری زندگی رات کے قیام، دن کے روزے، بار بار کی خطاء ومعافی اور ہمیشہ کی خیر وبرکت سے عبارت ہے!!۔اس پر انسان تکیہ کر کے بیٹھ جائے کہ اس کا خیالی ولی مسلمان ایسے مثالی کردار کا حامل ہے......لیکن......

ولی بھی انسان ہی ہے......انسان......بشر!!

اور مجاہد بھی انسان ہے......انسان......بشر!!

لیکن اسلام کی وہ خیالی تصویریں جو کبھی کارٹونوں اور فلموں میں جنوں اور فرشتوں کی دنیا کیساتھ پیش کی جاتی ہیں وہ ایسی صورت ہے جو اسلام کی شکل کو خوبصورت بنانے کے بجائے اور بگاڑ دیتی ہے۔ یہ باتیں ہم اس قوم کو مخاطب کر کے کہتے ہیں جو چھوٹے امور کے لیے عظیم امور کو معطل کر دیتی ہے۔ پھر ان کی حساسیت کسی بھی خیر اور فضلِ الٰہی کو دیکھنے سے غلطیوں کے موقع پر ان کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیتی ہے۔

جہاد اللہ کی راہ میں ایک انسانی تحریک ہے جس کا ہدف اختیار وملک ہے اسی لیے اس میں انسانی زندگی کے تمام عوامل کا دخل ہے۔ پس جو کوئی تلوار کی طرف بلاتا ہے تو وہ اس بات کا انتظار نہیں کرتا کہ کوئی اس کے ساتھ بحثوں اور خوبصورت الفاظ کے ساتھ مرصع خطبوں کیساتھ مناقشہ کرے گا۔ بلکہ اسے بھی انتظار کرنا ہوتا ہے کہ وہ بھی تلوار کی حرارت کا ذائقہ چکھے۔...... یہ بندوں میں اللہ کی سنت ہے اور یاد دہانی کے لیے ......تین خلفاء راشدین......الشہدآء......ایسے لوگوں کے ہاتھوں قتل ہوئے جو مسلمانوں کے ہی درمیان رہ رہے تھے۔

ابولوءلوءۃ الفارسی......کے مجوسی یا مسلمان ہونے میں اختلاف ہے!!

ابو ملجم......خوارج میں سے تھا!!

عثمانؓ پر حملہ کرنے والے......ان کے بعض لوگ علیؓ کے لشکر میں قائد بنے!!

اس لیے اللہ تعالی کی سلطنت واختیار کو زمین پر قائم کرنے کی راہ پر جو بھی مسلمان اپنا قدم رکھتا ہے......اپنے نفس کو طاغوت کے خلاف لڑائی کے لیے وقف کر دیتا ہے......تا کہ ان کے تخت ڈھا

دیے جائیں اور ان کی سرکشی کو توڑ دیا جائے...... تو ایسے شخص کا انجام معلوم ہے...... لیکن اگر وہ اپنے آپ کو اس کے لیے تیار نہیں کرتا تو وہ کسی دھوکے میں ہے...... یعنی اسکی کوئی عقل نہیں...... اس بندے کا انجام تخت ہے یا تختہ!!!

ہاں...... یہ تیرے لیے آسان ہے کہ ایک مجلّہ نشر کر دے تا کہ ایک جماعت وحزب کی تشکیل دی جائے اور جیلوں میں قید بھائیوں کی رہائی کا انتظار کیا جائے...... یا بادشاہ کی موت کا انتظار کیا جائے کہ شاید دوسرا اس سے بہتر ہو۔ اگر معاملہ ایسا ہے تو پھر تیرے لیے بہت آسان ہے۔ یعنی تو ایک سیاسی اور بیان باز آدمی ہے اور تیری فائل انٹیلی جنس والوں کے پاس موجود ہے اور وہ تجھے ایسے کھاتہ میں رکھتے کہ تو ان کے بالکل خلاف نہیں یعنی مخالف سیاست کی حدود کے اندر ہی کام کرتا ہے۔

جیسے کہ پاکستانی ایجنسیوں کی پروردہ تنظیموں کا حال ہے کہ وہ بھی جب تک ان کی وضع کردہ حدود وقیود کے اندر کام کرتی رہیں تو ان کا سورج چڑھا رہتا ہے لیکن جو کوئی اس کی مخالفت کرے وہ ڈوب جاتا ہے۔ اسلیے اپنے منہج سے دستبردار ہونا اور اصولوں پر سمجھوتا کرنا ایسے لوگوں کے لیے کوئی بڑا مسئلہ نہیں ہوتا کیونکہ ایسے لوگ تو تنخواہ کے لوگ ہیں نہ کہ اصول وعقیدہ کے۔ جہاں تک کارکنان کا تعلق ہے تو ان کے سولات پر ﴿الا ان تتقوا منهم تقاة﴾ کی تاویلیں پیش کر دی جاتی ہیں۔ اس پر بھی وظیفہ خور کارکن جو پہلے ہی اس کی تاویل کا انتظار کر رہا ہوتا ہے وہ چپ سادھ لیتا ہے۔

لیکن جب تو...... جہاد وقتال...... کی راہ چلے گا تو پھر انتظار کر......

کیا تو اپنے سے پہلے اپنے اسلاف سے بہتر ہے......

تو اپنے پہلے ساتھیوں سے اتنا دور بھی نہیں......

یہ عبداللہ عزام تجھ سے زیادہ دور نہیں...... نہ ہی شیخ عمر عبدالرحمٰن تجھ سے دور ہیں......

ابوطلال القاسمی کا انجام تیرے سے زیادہ دور نہیں...... نہ ہی انور شعبان!!......

نہ ہی غازی رشید اور مفتی شامزئی کسی اور زمانے میں ہو گزرے ہیں......

نہ ابوعبداللہ احمد کا قصہ تجھ سے ڈھکا چھپا ہے...... یہ فہرست اے میرے مجاہد بھائی بہت طویل

ہے۔لیکن تیرے لیے یہی مثالیں کافی ہیں۔

یہ تو ایسا کام ہے کہ جس کی ہولنا کی بچوں کو بوڑھا کر دیتی ہے......اس کام کے لیے بہادر مرد چاہییں !۔اس لیے اس میں ہاتھ ڈالنے سے پہلے اچھی طرح سوچ لے، بعد میں کہیں یہ نہ کہنا انہوں نے مجھے دھوکہ میں ڈال دیا تھا۔ہم تجھے کسی وزارت یا منصب کے حصول کی ضمانت نہیں دیتے......نہ ہی یہ کہتے ہیں کہ تیرے ساتھ جہاد کرنے والے فرشتے ہیں جو غلطی نہیں کرتے......نہ ہی ہم یہ کہتے ہیں کہ تیرے لیے آسمان سے ایسی پستول اترے گی جو تجھے بتائے گی یہ مومن ہے اسے نہ مارا اور وہ کافر ہے یا یہ کہ وہ سنی اور بدعتی میں فرق کرے گی۔نہ ہی ہم تجھے اپنے اندر موجود کسی قائد نبی کی ضمانت دیتے ہیں جسے وحی سے راہنمائی ملتی ہو...... بلکہ ہم آج ایک بات کہیں تو کل اس سے رجوع بھی کر سکتے ہیں۔لیکن اگر تو وہی خیالی دنیا ہی چاہتا ہے تو چاند پر چڑھ جا......﴿وما شهدنا الا بما علمنا وما كنا للغيب حفظين ﴾ہم نے جو دیکھا وہی بیان کیا اور ہم غیب جاننے والے نہیں۔لیکن اگر تو اس سب سے عاجز ہے تو تجھ سے پہلے بہت سے لوگ اس سہولت کی راہ چل کے چڑیوں کی طرح اپنے بچوں کے ساتھ گھونسلوں میں بیٹھے کھاتے پیتے ہیں اور گھروں میں لگے خوبصورت شیشوں سے زندگی کی رنگینیوں کے نظارے کرتے ہیں۔یہ سب دفاع کے وقت میں ہے...... جب تو گھر بیٹھ جائے گا تو پھر وہ لوگ اپنے بڑے بڑے وعظ لیے ہمارے سامنے آئیں گے تا کہ ہمیں کہیں......ہم نے کہا تھا......ہمیں یہی توقع تھی...... ہم نے خبردار کیا تھا......ہم نے اور ہم نے......طویل زبانوں کے ساتھ۔ہم اللہ سے ایسی زبانوں کے چھوٹا کرنے کا سوال کرتے ہیں!!!﴿سلقوكم بالسنة حداد أشحة على الخير ﴾وہ اپنی تیز زبانوں کے ساتھ تمہیں ملیں گے، مال کے اوپر حریص۔ان بیٹھے ہوئے لوگوں کی حالت ایسے ہے جیسے فٹبال کھیلنے والے کے خلاف کسی ماہر کی تنقید ہو۔لیکن یہ سب بلند آوازوں کے ایسے لوگ ہیں جو معرکہ کی قیادت سے باہر کرسیوں پر بیٹھ نظارہ کرتے ہیں......اللہ جانتا ہے کہ ان کے پسینے چھوٹ رہے ہوتے ہیں اور وہ پسینے پونچھتے ہیں،ان کی آوازیں بیٹھ جاتی ہیں لیکن یہ لوگ ہاتھوں کے ساتھ فٹ بال کھیلنے والے ہیں(مقالات بین منہجین۔مقالہ نمبر 83)۔

# مرتد کے ساتھ قتال کا حکم......

# ......بنسبت اصلی کافر کے زیادہ شدید ہے!!

جس نے بھی صحابہ کی جنگوں کی تاریخ کا مطالعہ کیا ہے اس نے اس بات کو بہت واضح طور پر جان لیا ہوگا کہ ان کا مرتدین اور خصوصاً مسیلمہ کذاب اور بنوحنیفہ سے اسکے پیروکاروں کے خلاف جہاد کس قدر واضح تھا۔ یہ شدید ترین جنگ تھی جس میں مسلمانوں کو بہت مشقت اٹھانا پڑی اور اس میں بنی حنیفہ کے مقتولوں کی تعداد 10,000 تھی جبکہ مسلمانوں کے مقتولوں کی اکثریت حفاظِ قرآن کی تھی یہاں تک کہ حفاظ کا اتنی بڑی تعداد میں قتل ہو جانا خلیفہ اول کے لیے جمعِ قرآن کا سبب بنا۔

پھر جو کوئی بھی اسلامی تاریخ پر نظر ڈالتا ہے تو وہ جان لیتا ہے کہ زندقہ کے خلاف لڑی جانے والی جنگیں مسلمانوں پر کس قدر مصیبتوں کا باعث تھیں۔ اگر ہم اس کا سبب جاننے کی کوشش کریں تو ہم دیکھتے ہیں کہ ایسا دو وجہ سے تھا اور ان کو سمجھ کے آپکو جماعتِ توحید و جہاد کی حقیقت کا ادراک ہو جائیگا۔ کہ جس امر پر وہ آج قائم ہیں اس پر صرف اہلِ ہمت ہی ٹھہر سکتے ہیں اور اس کام کو وہی کر سکتا ہے جس نے اپنے آپ کو اللہ کے لیے خالص کر لیا ہو۔ یہ دو سبب ہیں......

(ا) مرتدین سے قتل کا حکم اصلی کافر سے زیادہ شدید ہے!!

امام الغزالی کہتے ہیں ''زنادقہ باطنیہ کے متعلق صحیح قول یہ ہے کہ ان کے بارے میں مرتدین والا معاملہ کیا جائے......خون میں، مال ونکاح میں، نفوذ ومعاملات اور عبادات میں۔ ان کے معاملے میں اصلی کافر کا طریقہ استعمال نہ کیا جائے گا جبکہ اصلی کافر کے متعلق امام یعنی خلیفہ کو چار اختیار ہوتے ہیں...... کہ انہیں احسان یا فدیہ کے ساتھ چھوڑ دیا جائے یا غلام بنایا جائے یا قتل کر دیا جائے۔ لیکن مرتد کے معاملے میں یہ اختیار نہیں ہوتا۔ نہ ہی انہیں غلام بنانے کا کوئی راستہ ہے اور نہ ہی قبولِ جزیہ، احسان وفدیہ والا معاملہ ان کے ساتھ کیا جا سکتا ہے۔ بلکہ ان کے متعلق واجب ان کا قتل اور زمین کو ان کے وجود سے پاک کرنا ہے۔ یہ ہے وہ حکم جس کے ساتھ باطنیہ پر حکم لگایا جائے گا۔ پھر یہ حکم صرف قتال

کے وجوب کے دوران ہی خاص نہیں بلکہ وہ جب تک لڑائی میں مشغول ہیں انہیں اغوا کر کے ان کا خون بہادیا جائے (فضائح الباطنیہ صفحہ 95)۔

پس مرتد کا حکم اصلی کافر سے زیادہ سخت ہے......اسی طرح مرتد کے ساتھ صلح وامن نہیں ہوسکتا جبکہ کافرِ اصلی کے ساتھ صلح وعہد جائز ہے۔

امام الشافعی کہتے ہیں ''جب مسلمان مشرکین کے خلاف قتال کرنے سے کمزور ہوں یا یہ کہ وہ ایسا گروہ ہوں جوان کے علاقے سے دور ہو یا مسلمانوں کے خلاف دشمن بہت کثرت سے ہو یا کوئی اور اضطراب لاحق ہوتو ایسے وقت میں ان سے جنگ روک لینا اور صلح کرنا جائز ہے اور اگر اس کے مقابل مشرکین کوئی چیز دینا قبول کرلیں تو اس کا لینا بھی جائز ہے (الأم 186/4)۔

السیر الکبیر للشیبانی اور اسکی شرح للسرخسیؒ میں ہے ''جب مسلمانوں کے پاس مشرکین کے خلاف قوت نہ ہوتو ان سے صلح کرنا جائز ہے کیونکہ ایسے وقت میں معاہدہ ہی بہتر ہے اور اللہ فرماتے ہیں ﴿وان جنحوا للسلم فاجنح لها وتوكل على الله﴾ اور اگر وہ صلح کی طرف مائل ہوں تو آپ بھی صلح کی طرف مائل ہوجایئے اور اللہ پر توکل کیجیے (1689/5)۔

ابنِ قدمہ کہتے ہیں ''مشرکین کے ساتھ مال کے علاوہ پر بھی صلح کرنا جائز ہے کیونکہ نبی ﷺ نے ان کے ساتھ بغیر مال لیے حدیبیہ کے دن صلح کی تھی۔ پس اگر یہ بغیر مال کے جائز ہے تو مال کے ساتھ بالاولیٰ جائز ہوئی'' (المغنی 519/10)۔

یہ اصل کافروں کے احکام کے متعلق ہے ان کے ساتھ امام کو صلح ومعاہدہ کرنا جائز ہے اور اس کی تفاصیل ائمہ کی کتب میں مذکور ہیں۔ اس صورت میں ان کے ساتھ عہد کو وفا کرنا اور غداری نہ کرنا واجب ہے۔......جبکہ مرتدین کیساتھ معاہدہ وصلح جائز نہیں!!!

ابولیث السمرقندی کہتے ہیں جزیہ لینا اور ذمہ کا عہد کرنا تمام کفار کے حق میں مشروع ہے سوائے عرب کے مشرکین اور مرتدین کے کیونکہ ان سے جزیہ اور غلامی قبول نہیں کی جائے گی (تحفة الفقهاء وهو متن كتاب بدائع الصنائع للكسائی 607/3)۔

الکاسانی کہتے ہیں ”کیونکہ مرتد سے اسلام یا تلوار کے علاوہ کوئی چیز قبول نہیں کی جاتی اللہ کے اس قول کے باعث ﴿تقاتلوهم او يسلمون﴾ ان سے قتال کرو یا وہ تسلیم ہو جائیں۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ آیت بنی حنیفہ کے مرتدین کے متعلق نازل ہوئی کیونکہ اسلام میں مرتد کے ساتھ معاہدہ کا کوئی وسیلہ نہیں۔ ظاہری بات یہ ہے کہ مرتد اسلام کے محاسن و خوبیوں کو جاننے کے بعد نکلا ہے اور اسی لیے اس کی کامیابی کے متعلق مایوسی واقع ہونے کے بعد اس سے کوئی عقدِ ذمہ نہیں کیا جاتا (بدائع الصنائع 111/7)۔

القرطبی کہتے ہیں کہ ”اوزاعی نے کہا ہر بت کے پجاری، منکر اور جھٹلانے والے سے جزیہ لیا جائے گا اور اسی طرح امام مالک کا مذہب ہے کہ سوائے مرتد کے تمام اقسام کے مشرکوں سے جزیہ لیا جائے گا چاہے وہ عربی، عجمی، تغلبی یا قریشی ہوں (الجامع لاحکام القرآن 110/8)۔

ابن تیمیہؒ کہتے ہیں ”کہ سنت نے اس بات کو مقرر ٹھہرایا ہے کہ مرتد کی سزا اصلی کافر سے متعدد وجوہ کی بنیاد پر شدید ہے۔ اس میں سے یہ ہے کہ بخلاف اصلی کافر کے......

(۱) مرتد کو ہر حال میں قتل کیا جاتا ہے۔

(۲) اس پر جزیہ لگانا جائز نہیں

(۳) اس کے ساتھ عقدِ ذمہ منعقد نہیں ہوگا۔

(۴) یہ کہ مرتد چاہے جنگ کرنے سے عاجز بھی ہو اسے ہر حال میں قتل کیا جائے گا بخلاف اصلی کافر کے جو کہ (عجز کی صورت میں) اہلِ قتال میں سے نہ ہوگا۔ اسے اکثر ائمہ جیسے ابوحنیفہؒ، مالکؒ اور احمدؒ کے نزدیک قتل نہیں کیا جائے گا۔

(۵) مرتد کے ساتھ وراثت نہ ہوگی، نہ نکاح کیا جائے گا اور نہ ہی اس کا ذبیحہ کھایا جائے گا (مجموع الفتاویٰ 532/28)۔

## جب ہم نے یہ جان لیا کہ ہمارے ملکوں کے حکمران مرتد ہیں......

تو پھر ان کیساتھ مصلحت کے نام پر صلح و امن جائز نہیں......یعنی جہادی جماعتوں کے لیے

